وارکعوا مع الراکعین کا ذکر اقیموا الصلوٰۃ کے بعد بلحاظ معنی کے بطور تکرار معلوم ہوتا
ہی لیکن پہلے جو اقیموا الصلوٰۃ کا ذکر ہوا ہی اُس سے مقصود حکم اقامت صلوٰۃ ہی اور وارکعوا
مع الراکعین سے اسکی عملی تعمیل یعنے جماعت کے ساتھ نماز کا ادا کرنا مراد ہی اور نیز یہود
کی نماز مین رکوع نہین ہی اسیلیے اُنکو مثل مسلمانون کی نماز ادا کرنے کی تحریص بھی دلائی گئی ہی اور
چونکہ رکوع کے معنے خضوع کے بھی ہین اس صورت مین گویا ادا ے نماز کا طریقہ بھی تلایا گیا
ہی کہ نماز پڑھو تو خضوع کے ساتھ پڑھو تکبر کے ساتھ ست پڑھا کرو اور زکوٰۃ کا ذکر خاص طور پر
اسوجہ سے بھی کیا گیا ہی کہ بنی اسرائیل زکوٰۃ نہین دیا کرتے تھے بلکہ سود کھایا کرتے تھے جیسا
کہ قرآن مجید مین آیا ہی۔ اکالون السحت واکلہم الربوٰا واکلھم اموال الناس
بالباطل لہذا اُنکو اوامر کی تعلیم اور منہیات سے احتراز کرنیکی ہدایت کی گئی ہی چونکہ بنی اسرائیل
کی عادت تھی کہ دوسرون کو تو عبادت آلٰہی کی ہدایت اور معصیت سے بچنے کا حکم کرتے تھے
اور خود طاعت آلٰہی کو ترک کرتے اور معصیت مین مبتلا رہتے تھے اسیلیے ارشاد ہوا کہ اتامرون
الناس بالبر وتنسون انفسکم وانتم تتلون الکتاب افلا تعقلون اخیر جملہ
افلا تعقلون کا مقام تعجب مین مستعمل ہوا ہی۔ کیونکہ دوسرے کو امر معروف ونہی منکر سے
تحصیل خیر کی ہدایت کرنا اور اپنے نفس کو اُس سے محروم کرنا حقیقت مین حیرت انگیز بات
ہی اور جبتک ناصحین اُن اعمال کے خود بھی عامل نہون تو ایسی نصیحت مؤثر نہین ہوتی اور
عبث ہوجاتی ہی۔ کبھی دانشمند ایسا لغو کلام نہین کرتے وقال علیہ الصلوٰۃ والسلام
مثل الذی یعلم الناس الخیر ولا یعمل بہ کالسراج یضئی للناس ویحرق نفسہ

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص دوسرون کو خیر کی تعلیم کرے اور خود اُس پر عامل نہو
تو اُسکی مثال ایک ایسے چراغ کی ہی جو دوسرون کے لیے تو روشنی کا کام دیتا ہی اور خود
اُسکو جلا دیتا ہی۔

اسکے بعد ارشاد ہوتا ہی واستعینوا بالصبر والصلوٰۃ وانہا لکبیرۃ الا علی
الخاشعین الذین یظنون انھم ملاقوا ربھم وانھم الیہ راجعون خطاب بھی
بنی اسرائیل کی طرف ہی۔ کیونکہ خدا نے جب اُنکو ادا ے صلوۃ و زکوۃ کا حکم فرمایا تو یہ باتین اُن پر
شاق گذرین۔ کیونکہ نماز سے تکبر و جاہ کا ترک کرنا اور زکوۃ سے مال سے دستکش ہونا لازم
آتا تھا اسلیے اس مرض کا علاج اللہ تعالی نے اسطرح بیان فرمایا واستعینوا بالصبر
والصلوۃ چونکہ ان امور کا اختیار کرنا اُنکے نفوس پر نہایت گران گذرتا تھا جسکا ذکر قرآن مجید
مین ایک دوسرے مقام پر یون ہوا ہی کبر علی المشرکین ما تدعوھم الیہ
ان ملحدین کا اعتقاد یہ تھا کہ ان احکام کے بجالانے مین نہ تو کوئی منفعت ہی نہ ترک مین کوئی
عقاب۔ اسلیے انکی قلبی حالت کو اسطرح ظاہر فرمایا گیا ہی وانہا لکبیرۃ ان پر نماز کا ادا
کرنا نہایت گران ہی۔ مگر الا علی الخاشعین سے مسلمانون کو مستثنےٰ فرمایا گیا ہی کیونکہ مسلمانون
کا اعتقاد تو یہ ہی کہ خدا ے تعالی کے احکام کی بجاآوری مین ہر طرح کی منفعتین ہین اور نافرمانی
موجب عذاب الٰہی ہی۔ جیسے کہ کسی مریض کو جب شفا کی توقع ہوتی ہی تو اُسکے سامنے کیسی ہی
تلخ دوا رکھدی جائے تو وہ اُسکو بخوشی نوش جان کرلیتا ہی برخلاف اسکے اگر صحت کی امید
نہو تو استعمال دوا وبال جان ہوتا ہی بہرکیف اس آیہ شریف کی تعلیم و فوائد پر غور کرنے سے

واضح ہوگا کہ احسان کو فراموش نکرنیکی ہدایت کس خوبصورتی سے بیان ہوئی ہے کہ جس سے آقا
اور غلام کا پیوند قائم رہسکتا ہے اور خدا اور بندہ یا ماتحت و بالادست مین اطاعت و انقیاد کا مادہ
پیدا ہوتا ہے۔ جب انسان احسانمندی کو بھلا دیتا ہے تو اسمین سرکشی اور ناحق شناسی اثر کرجاتی
ہے جسکا نتیجہ تباہی و بربادی ہے۔ اسکے ساتھ ہی وفاداری اور معاہدے کی پابندی کی تعلیم کی گئی
ہے۔ یہ چیزین ایسی ہین کہ جن سے تمام دین و دنیا کے کامون مین رونق پیدا ہوجاتی ہے اگر انسان
مین وفاداری اور اقرار کی پابندی نہو تو وہ بے اعتبار ہوجاتا ہے ایسے انسان کی نہ مخلوق مین
عزت ہے نہ خدا کے پاس اور نیز یہ جتلایا گیا ہے کہ کسی بات کو جان بوجھ کر جھٹلایا نہ جائے اور
دُنیوی عارضی نفع کی لالچ مین آخرت کی دائمی منفعت کو فراموش نہ کیا جائے۔ حق و باطل
مین مابہ الامتیاز قائم رکھین جس سے ہر کام حفاظت سے سرانجام پاسکتا ہے۔ یہ سب امور
ایسے ہین کہ جن سے ایمان مستحکم ہوجاتا ہے۔ جب تکمیل ایمان کی باتین پہلے بتلادیگئین تو اسکے بعد
احکام شرع کی بجاآوری کی ہدایت ہوئی کیونکہ ایمان کا ثمرہ یہی ہے کہ شریعت کے احکام کی
بجاآوری دل و جان سے قدر و منزلت کے ساتھ کیجائے۔ احکام شریعت پر غور کرنے سے
معلوم ہوسکتا ہے کہ بنیان انسان کے محفوظ رکھنے کے لیے وہ بمنزلہ حصن حصین کے ہین
اگر کوئی مسلمان اُس سے دل چُراتا ہے تو سمجھو کہ مریض اپنے علاج سے غافل ہے اور ایسا
بیمار آج نہین تو کل ہلاک ہوجائے گا۔ بہرحال چونکہ عبادت بدنی مین مقدم نماز ہے اسلیے
پہلے اُسکی بجاآوری کا حکم ہوا ہے اور اُسکے بعد عبادت مالی کا ذکر کیا گیا ہے۔ مگر جو عبادت
ہو وہ خلوص کے ساتھ ہونی چاہیے عبادت ریائی مقبول نہین ہے اسکی طرف حکیم الٰہی نے

اشارہ فرمایا ہی۔

چون تو با صدق در نماز آئی | با ہمہ کام خویش باز آئی
ور تو بے صدق صد سلام کنی | نیستی پختہ کار خام کنی
یک سلامے و صد سلام ارزد | سجدۂ صدق صد قیام ارزد
آن نمازے کہ عادتی باشد | خاک باشد کہ باد بر پاشد
بے دعاؤ تضرع و زاری | یک دو رکعت بغفلہ بگزاری
ظن چنان آیدت کہ ہست نماز | بخدا ار دہندت ایچ جواز
بارعونت شوے بہ نزد خدا | از تو کے بشنود خدا اے دعا
بے تو باشد بہ پاک برگیرد | کز تو آلودہ گشت نہ پذیرد
تو بہ زین طاعت تو اے نادان | خویشتن را دگر تو بندہ مخوان
چون ز نزد نیاز باشد پیک | از تو یا رب بود وز و لبیک

ثم قست قلوبکم من بعد ذلك فهي كالحجارة او اشد قسوة وان من الحجارة لما يتفجر منه الانهار وان منها لما يشقق فيخرج منه الماء وان منها لما يهبط من خشية الله وما الله بغافل عما تعملون افتطمعون ان يومنوا لكم وقد كان فريق منهم يسمعون كلام الله ثم يحرفونه من بعد ما عقلوه وهم يعلمون ۵ ترجمہ پھر اُسکے بعد تمھارے دل ایسے سخت ہوگئے کہ گویا وہ پتھر ہین یا اُنسے بھی سخت تر۔ اور پتھروں مین تو بعض ایسے بھی ہوتے ہین کہ اُنسے نہرین نکلتی ہین اور

بعض پتھر ایسے بھی ہوتے ہین جو پھٹ جاتے ہین اور اُنسے پانی جھرتا ہی اور بعض پتھر ایسے
بھی ہین جو اللہ کے ڈر سے گر پڑتے ہین اور تم جو کچھ کررہے ہو اللہ اُس سے بے خبر نہین دمسلمانو)
کیا تمکو توقع ہی کہ یہود تمھاری بات تسلیم کرلین گے انکا حال یہ ہی کہ انمین کچھ لوگ ایسے بھی گذرے
ہین کہ کلام خدا سنتے تھے اُسکے سمجھے بیچھے دیدہ و دانستہ اُسکو کچھ کا کچھ کر دیتے تھے۔ بعض
چیزین بالذات ایسی ہوتی ہین کہ اُنمین دوسری شی کے اثر قبول کرنے کا مادہ ہوتا ہی اور
جب عوارضات حائل ہوجاتے ہین تو اُنمین قبولیت کا مادہ باقی نہین رہتا تو اُسوقت ایسی
شی سخت اور غلیظ کہلاتی ہی جیسے جسم کہ جب اُسمین حجریت عارض ہوجاتی ہی تو نفس جسم مین اثر
قبول کرنے کا جو مادہ ہی اُس سے زائل ہوجاتا ہی۔ اسی طرح قلب انسان مین بذاتہ ایسی صلاحیت
موجود ہی کہ دلائل الٰہی اور عبرت انگیز واقعات سے وہ متاثر ہوتا ہی اور اس تاثیر کو بداہتًا باخدا
لوگون مین دیکھو کہ اُنمین سرکشی اور خدا کی نافرمانی باقی نہین رہتی اور طاعت وخوف الٰہی مین
منہمک رہتے ہین۔ مگر جب قلب پر عوارض لاحق ہوجاتے ہین تو یہ صفت زائل ہوجاتی ہی
اور مثل پتھر کے بنجاتا ہی۔ اس آیت مین وہ اہل کتاب مخاطب ہین کہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کے زمانے مین باوجود عجیب وغریب خدا کی نشانیون کے دیکھنے کے اُنکے دلون مین ایمان
اثر نہین کرتا تھا یا وہ یہود مراد ہین جو موسی علیہ السلام کے زمانے مین باوجود موسی علیہ السلام
سے کُھلے معجزات ظاہر ہونے کے معترض ہوتے تھے اور عناد رکھتے تھے۔ ان کے دلون
کو خدا نے پتھر سے تشبیہ دی ہی بلکہ پتھر سے بھی زیادہ سخت ہونا بیان کیا ہی۔ جیسا کہ
اللہ جل شانہ فرماتا ہی لو انزلنا ھذا القراٰن علی جبل لرأیتہ خاشعا

منتصف ع۲ من خشیۃ اللہ دوسری بات یہ ہی کہ پتھرین ابا وانکار کا مادہ نہین ہی جو تصرف
اُسمین کیا جاتا ہی باوجود سختی طبع کے اُسکو قبول کرلیتا ہی برخلاف مشرکین کے کہ یہ پتھر سے بھی
زیادہ سخت بن گئے ہین۔ بعض صورتون مین تو پتھرون سے فائدہ پہونچتا ہی اور بعض اوقات
اُنسے پانی نکلتا ہی مگر یہ ایسے سنگدل ہین کہ کچھ بھی نہین پگھلتے اور خدا کی عبادت مین سر نہین
جھکاتے۔ ایسے دلون پر پتھر کو جو فضیلت ہی اُسکو خود خدا ے تعالیٰ نے تین طریقون سے
بیان فرمایا ہی وان من الحجارۃ لما یتفجر منه الانھار یعنے پتھرون مین تو بعض ایسے
بھی ہوتے ہین کہ اُنسے نہرین نکلتی ہین۔ حکما کا بھی قول ہی کہ پانی کی نہرین اُن بخارات سے
پیدا ہوتی ہین جو زمین کے تحت مین مجتمع ہوتے ہین۔ اگر زمین مین ڈھیلا پن ہو تو آسانی
کے ساتھ جا بجا سے بخارات بشکل نہرون کے نکل جاتے ہین۔ برخلاف اسکے اگر زمین مین
حجریت ہو تو بخارات مجتمع ہو جاتے ہین اور رفتہ رفتہ صلابت بڑھتی جاتی ہی پھر زلزلہ ہوتا ہی
جسکے زور سے زمین پھٹتی ہی اور پانی وادیون اور نہرون مین پہونچ جاتا ہی۔ بہرحال نقل و
عقل سے پتھر سے پانی کی نہرون کا بہنا ثابت ہی اور دوسرے طور پر یون ارشاد ہوتا ہی
وان منھا لما یشقق فیخرج منه الماء یعنے بعض پتھر ایسے بھی ہوتے ہین جو پھٹ جاتے بعد
مثل چشمہ کے ہو جاتے ہین۔ نہر کے طور پر جاری نہین ہوتے۔ اس سے تفاوت رطوبت کا
بیان کرنا مقصود ہی۔ یعنے بعض پتھر ایسے ہوتے ہین کہ کثرت رطوبت کی وجہ سے اُنسے نہرین
نکلتی ہین۔ جسکا ذکر جملہ اولین مین ہوا ہی اور بعض مین کم رطوبت ہوتی ہی اور اُن سے پانی

لـه اگر ہمنے یہ قرآن کسی پہاڑ پر اُتارا ہوتا تو تم اُسکو دیکھ لیتے کہ خدا کے ڈر کے مارے جھک گیا ہوتا اور پھٹ پڑا ہوتا ۱۲

جھر کر صرف ایک چشمہ بنجاتا ہی۔ جملہ مافی البیان سے اُسی کا اظہار مقصود ہی اور ساتھ ہی اُمت کی ین
کے قلوب کی مشابہت کا ذکر کرنا بھی مقصود ہی کہ جن مین نصیحت کارگر نہین ہوتی اور ہدایت سے
اثر پذیر نہین ہوتے اور تیسری حالت کا یون بیان ہوا ہی کہ وان منہا لما یھبط من حشیۃ
اللہ۔ بعض پتھر ایسے بھی ہین جو اللہ کے ڈر سے گر پڑتے ہین۔ تمام مفسرین کا اتفاق ہی کہ اس آیت
مین پتھر سے جبل موسی علیہ السلام مراد ہی جو تجلی آلہی کے خوف سے ریزہ ریزہ ہوگیا تھا۔ یہ کچھ
خدا کی قدرت سے بعید نہین ہی وہ جس شی مین چاہے حیات عقل۔ ادراک پیدا کردیتا ہی اور کرسکتا
ہی اس طرح کے بہت سے نظائر قرآن مجید مین موجود ہین جیسا کہ وقالوا لجلودھم لم
شہدتم علینا قالوا انطقنا اللہ الذی انطق کل شیئ اس آیہ شریف مین کفار کا
تنزل بیان کیا گیا ہی کہ باوجود خدا کی روشن دلیلون کے دیکھنے کے اپنے عناد و تکبر پر مصر ہین
یہ اُنکے مرتبت انسانی سے گرجانے کی علامت ہی۔ اگر ان مین کچھ بھی عقل سلیم ہوتی تو فرمان آلہی
کے تابع بنجاتے اور خدا کا خوف انکے دلون مین اثر کرجاتا۔ مگر یہ ایسے اشد ہین کہ پتھرون سے
بھی گئے گذرے ہین یہ بات ظاہر ہی کہ خدائے تعالی نے اپنی قدرت کاملہ سے سوائے جن و
انس کے سب چیزون مین عبودیت ذاتی کو پیدا کیا ہی کسی مین سرکشی و سرتابی کا مادہ نہین ہی
یہی وجہ ہی کہ پتھر سے یا جس شی سے جس قسم کا کام لینا چاہو لیا جاسکتا ہی۔ جب خدا نے بوجہ
اپنی خلافت کے تمکو اسطرح کی قدرت دے رکھی ہی کہ دنیا کی تمام چیزون مین من مانے تصرف
کرسکتے ہو اور وہ تمھاری اطاعت سے مُنھ نہین پھراتے تو پھر خدا کے حکم سے پتھرون مین
اِن صفات کا پیدا ہونا کیا مشکل ہی۔ بہرحال اللہ جل شانہ تنبیہاً فرماتا ہی وما اللہ بغافلٍ

عما تعملون ۵ کہ اللہ اُس سے بے خبر نہین ہی ایسے سخت دلون کی تاک مین لگا ہوا ہی۔
انکے اعمال کو دیکھ رہا ہی دنیا اور آخرت مین اسکی سزا اُنکو دیجائیگی۔ یہ حکم مشرکین کے حق مین بطور
وعید کے ہی۔ یہانتک تو اسلاف یہود کی بداعمالیون کا ذکر تھا جو جناب رسالت آب صلی اللہ علیہ
وسلم کے قبل گذر چکے ہین اسکے بعد اب اُن یہود کے افعال کا ذکر کیا جاتا ہی جو آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے زمانے مین تھے افتطمعون ان یومنوا لکم وقد کان فریق منھم یسمعون
کلام اللہ ثم یحرفونہ من بعد ما عقلوہ وھم یعلمون (مسلمانو) کیا تمکو توقع
ہی کہ یہود تمھاری بات کو تسلیم کرلینگے اور انکا حال یہ ہی کہ ان مین کچھ لوگ ایسے بھی
گذرے ہین کہ کلام خدا سنتے تھے اور اُسکے سمجھے پیچھے دیدہ و دانستہ اسکو کچھ کا کچھ کر دیتے تھے
اللہ تعالی نے بنی اسرائیل کے ان قصون کو جو ذکر فرمایا ہی اُس سے مقصود یہ ہی کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کی صحت نبوت کا سب کو یقین ہوجائے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
ان قصون کا تذکرہ بدون تعلیم کے فرمایا ہی اور جو خبر بلا تعلیم مطابق واقعہ کے بھی ہو تو ظاہر ہی
کہ وہ وحی کے سبب سے ہی تمام عرب اور اہل کتاب ان قصون سے اچھی طرح واقف
تھے جب وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اِن قصون کو سنتے تھے اور اُسمین تفاوت بھی
نپاتے تھے تو اُنکو اس بات کا یقین ہوتا تھا کہ اسطرح واقعات کا بیان کرنا مبنی بر وحی ہی
اسلیے اہل کتاب بھی ان قصون سے فائدہ حاصل کرتے تھے اور عموماً اہل عرب بھی۔
اہل کتاب کا مستفید ہونا تو تطابق واقعات سے تھا اور عموماً قوم عرب کو اسوجہ سے فائدہ
پہونچتا تھا کہ اہل کتاب کی تصدیق کا اثر اُنکے دلون پر پڑتا تھا وہ بھی ان قصون سے فائدہ مند

ہوتے تھے۔ اور نیز بنی اسرائیل کے اسلاف پر جو نعمتین خدا کی طرف سے اُتری تھین جن کا
اُنھون نے کچھ خیال نہین کیا تھا وہ بھی جتلا دینا مقصود ہی اور اسی طرح آنحضرت کے زمانے
مین جو یہود موجود تھے اُنکو خوف دلانا بھی مقصود ہی کہ بوجہ کفر و طغیان کے جسطرح تمھارے
اسلاف پر عذاب آلہی نازل ہوا ہی اگر تم بھی اُسی راہ پر چلوگے تو ویسا ہی عذاب تمپر بھی نازل
ہوگا۔ علی ہذا مشرکین عرب کو بھی جتا دینا منظور تھا کہ دیکھو بصورت خلاف ورزی تمھارے
ساتھ بھی ایسا ہی عمل ہوگا جیسا کہ یہود کے ساتھ ہوا ہی۔ اصل بات یہ ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کو بڑی حرص اور تمنا اس بات کی تھی کہ مشرکین عرب دولت اسلام سے مالامال ہون اور
ایمان لائین۔ مگر جب اُنکی جانب سے مخالفت ہوتی تو آپ کے مبارک قلب مین ایک تنگی سی
ہوجاتی تھی۔ اسلیے اللہ تعالی نے آپ کی تسلی خاطر کے لیے بنی اسرائیل کا جو برتاؤ اپنے پیغمبرون
کے ساتھ تھا اُسکو بر سبیل حکایت بیان فرمایا ہی اور اُنکے عادات کا بھی ذکر کردیا ہی تاکہ معلوم
ہوجائے کہ جنکے حصہ مین دولت ایمان نہین ہی اُنکے افعال ایسے ہی ہوا کرتے ہین حاصل
دیکھو ان آیات مین سچے واقعات کو جان بوجھکر جھٹلانے کی مذمت کس عمدگی سے کیگئی
ہی۔ اس سے اہل اسلام کو اس بات کی تعلیم دیگئی ہی کہ سچ کہنا اور سچے واقعات کا انکار
نکرنا تہذیب اخلاق کے لیے لازمی ہی قولہ تعالیٰ اقیموا الصلوۃ واتوا الزکوۃ
ثم تولیتم الا قلیلا منکم وانتم معرضون **ترجمہ** نماز پڑھتے رہنا اور زکوۃ دیتے رہنا
پھر تم مین سے تھوڑے آدمیون کے سوا (باقی) سب پھر بیٹھے اور تم لوگ ہو بے پروا۔
نماز و زکوۃ کا ذکر تو پہلے ہوچکا ہی مگر ثم تولیتم سے اخیر آیت تک اُنھین مشرکین کا ذکر

کیا گیا ہی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مین موجود تھے اور باوجود نبوت کی نشانیون کے دیکھنے کے ایمان سے مشرف نہوئے مگر معدوٗدے چند بلےٰ من اسلم وجھہ للہ وھو محسن فلہ اجرہ عند ربہ ولاخوف علیھم ولا ھم یحزنون بلکہ واقعی بات تو یہ ہی کہ جسنے خدا کے آگے سر تسلیم خم کردیا اور وہ نیکوکار بھی ہی تو اُسکے لیے اسکا اجر اُسکے پروردگار کے ہان موجود ہی اور ایسے لوگون پر نہ کسی قسم کا غم طاری ہوگا اور نہ وہ کسی طرح آزردہ خاطر ہون گے۔

یہود و نصاریٰ کا اعتقاد ہی کہ انکے سوا کسی کو جنت نہین ہی۔ یہ دعوی بھی مسلمانون کے دل مین ایک شبہ پیدا کرنے کے لیے ہی۔ کیونکہ دراصل یہود یہ نہین کہتے کہ نصاریٰ جنت مین داخل ہون گے اور نہ نصاریٰ کا یہ اعتقاد ہی کہ یہود داخل جنت ہون گے۔ بلکہ یہود کا معتقدہ یہ ہی کہ جنت اُنھین کے لیے مخصوص ہی۔ علی ہذا النصاریٰ بھی جنت اپنے ہی لیے خاص کرتے ہین یہ اُنکی تمنائین ہین جسکا مآل یہ ہی کہ مسلمانون پر خیر الٰہی نازل نہین ہوتا ان باطل آرزون کی تردید ھاتوبرھانکم سے کی گئی ہی قال علیہ الصلوٰۃ والسلام الکیس[1] من دان نفسہ وعمل لما بعد الموت والعاجز من اتبع ھواھا وتمنی علی اللہ الامانی وقال علی رضی اللہ عنہ لا تتکل علی المنی فانھا بضائع النوکے۔ من اسلم وجھہ اللہ کے معنے یہ ہین کہ نفس خدا کی عبادت کے لیے مطیع و منقاد ہو جائے۔ طاعت کے لیے وجہہ یعنے مُنھ کی تخصیص اسواسطے کی گئی ہی کہ وہ اشرف اعضاے انسانی ہی کہ حواس اور فکر و خیال کا

[1] ترجمہ حدیث فرمایا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے عقلمند وہ شخص ہی جو اپنے نفس کو منقاد کرے اور مابعد موت یعنے آخرت کے لیے عمل کرے۔ اور بیوقوف وہ شخص ہی جو اپنے نفس کی خواہشون کا فرمان بردار رہوا اور اللہ تعالی سے اپنی جھوٹی خواہشون کی پورے ہونے کی آرزو رکھے۔ اور فرمایا حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے کہ تمناؤن پر بھروسہ نکیا جائے اسلیے کہ وہ اللہ تعالی کی قدرت و لایت کو دل سے ضائع کردیتی ہین ۱۲

معدن ہی۔ جب یہ مطیع ہو گیا تو سب اعضا اسکے تابع ہو جاتے ہین اور کبھی کنایۃً وجہہ کے معنے
نفس کے بھی لیے جاتے ہین۔ جیسا کہ کل شئ ھالک الا وجہہ مین وجہہ سے نفس
مراد ہی یا اسلیے کہ سب سے بڑی عبادت سجدہ ہی اور سجدہ کے حصول کا تعلق بھی منھ ہی سے ہی
اور للہ کے معنے خالصاً للہ کے ہین کیونکہ جس عبادت مین خلوص نہو وہ مقبول نہین ہی
و ھو محسن سے یہ مقصود ہی کہ عبادت کی ادائی کا طریقہ بھی عجز و انکسار کے ساتھ ہو۔
ہندو بھی خدا کے ساتھ اظہار عجز کرتے ہین مگر طریقہ ادا ٹھیک نہین ہی کہ وہ ایسے افعال قبیحہ کا
ارتکاب کرتے ہین جو شان الٰہی کے شایان نہین ہی۔ بہرکیف جب خدا کے مقرر کردہ طریقون
پر عبادت ادا کیجائے تو کسی قسم کا خوف و حزن نہین۔ خوف کا تعلق زمانہ مستقبل سے ہی
حزن کا تعلق زمانہ حال و ماضی سے۔ سعادت کاملہ کی تعریف یہی ہی کہ اُسمین کسی طرح کا
نقصان نہو۔ چونکہ عبادت الٰہی مین خلوص کی شرط ہی تو اب اخلاص کی بھی تعریف معلوم
کرنی ضرور ہی۔ اخلاص کے لیے امور ذیل کی ضرورت ہی اول یہ کہ نیت اچھی ہو انما الاعمال[1]
بالنیات وقال علیہ الصلوۃ والسلام[2] ان اللہ لا ینظر الے صورکم و لا
الی اعمالکم وانما ینظر الے قلوبکم و نیاتکم دوسرا یہ کہ جب انسان کو اس بات کا علم
یا گمان بھی ہو کہ کسی فعل کے کرنے مین یا ترک مین کوئی نفع یا دفع ضرر ہی تو اسکے دل مین
ایک طلب پیدا ہو جاتی ہی جو اُس فعل کے وجود کی باعث ہوتی ہی اسی کا نام ارادہ ہی جسکو

---

[1] ترجمہ حدیث۔ عملون کا مدار نیت پر ہی ۱۲
[2] ترجمہ حدیث۔ تحقیق اللہ تعالیٰ تمھاری صورتون اور اعمال کی طرف نہین دیکھتا بلکہ تمھارے دلون
اور نیتون کی طرف دیکھتا ہی ۱۲

نیت بھی کہتے ہین۔ پس اس نیت کا باعث وہی علم واعتقاد ہی جسکا اوپر ذکر ہوا ہی اور اس بات پر غور کرنا چاہیے کہ باعث فعل کبھی ایک ہوتا ہی اور کبھی دو بر تقدیر ثانی ان دونون مین ہر ایک سبب مستقل ہوتا ہی یا منجملہ ان دو کے ایک سبب مستقل ہوتا ہی اور دوسرا غیر مستقل بہر حال اسطرح چار صورتین باعث فعل وعدم فعل کی قرار پاتی ہین۔ مثلاً فرض کرو کہ ایک شیر نے کسی انسان پر حملہ کیا۔ بمجرد حملہ کے وہ اپنی جگہ سے اُٹھ کھڑا ہوگا۔ اب اس فعل کا یعنے اُٹھ کھڑے ہونیکا باعث وہی اعتقاد نفع ہی جو بھاگ جانے مین خیال کیا جاتا ہی یا نہ بھاگ جانے سے ضرر مین مبتلا ہوجانے کا اندیشہ۔ پس اسی نیت کا نام نیت خالص ہی اور ایسی نیت سے جو عمل ہو اُسی کو اخلاص کہتے ہین۔

یا یون فرض کرو کہ کسی کا ایک دوست محتاج ہی اور اُسنے اپنے دوست سے حاجت برآری کی التجا کی اور اِس شخص نے اُس محتاج شخص کو اپنا دوست اور محتاج سمجھکر حاجت روائی کی تو یہ دونون صفتین یعنے دوستی اور محتاجی ایسی ہین کہ ہر ایک صفت ادائے حاجت کے لیے مستقل باعث ہو سکتی ہی ایسے اسباب کا نام موافقت البواعث ہی۔

تیسری صورت وہ ہی کہ دونون سبب مل کر باعث مستقل ہون۔ اسکو مشارکت کہتے ہین اسکی مثال ظاہر ہی۔

چوتھی وہ کہ ایک سبب تو مستقل ہوا اور دوسرا سبب امدادی۔ جیسا کہ ایک شخص وظیفہ پڑھنے کا عادی ہی۔ جب وظیفہ پڑھنے کا وقت آیا تو کچھ اور لوگ بھی اس شغل کے جمع ہوگئے جنکی شرکت سے اسکے وظیفہ کی پڑھائی مین آسانی ہوگئی تو یہ شکل معاونت کی ہی

اور یہان صورت اول یعنے اخلاص مقصود ہی۔ بہرحال چونکہ قلب تمام جسم مین اشرف اعضا ہی
پس اس کا فعل بھی اور اعضاے جسم کے افعال سے بہتر ہی۔ اسیلیے نیت عمل سے بہتر ہی
کیونکہ وہ قلبی فعل ہی۔ عمل کی تین قسم ہین۔ طاعت۔ معصیت۔ مباح۔ نیت کی وجہ سے
اعمال معاصی اپنے موضوعات سے خارج نہین ہو سکتے۔ جیسے کسی شخص نے محتاج کو
کسی غیر کا مال دیدیا یا حرام مال سے مسجد بنوائی تو یہ افعال نیکی مین داخل نہین ہوسکتے۔
افعال طاعات بلحاظ اصل و فضیلت کی نیت سے مربوط ہین۔ نیت کا تعلق عبادت کے ساتھ
بالاصل اسطرح ہی کہ عبادت خاص اللہ کے لیے ہو اگر ریا ہو تو معصیت ہو جاتی ہی نیت کا تعلق
فضیلت کے ساتھ نیات خیر کے کثرت سے ہوتا ہی مثلاً ایک شخص مسجد مین بیٹھا ہی اس نیت
سے کہ یہ اللہ کا گھر ہی اور ساتھ ہی مشاہدۂ الٰہی بھی پیش نظر ہو تو ایسی نیتون کا تعلق فضیلت
سے ہو جاتا ہی کما قال علیہ الصلوٰۃ والسلام من قعد فی المسجد فقد زار اللہ
وحق علیہ المزور اکرام زائرہٖ جیساکہ جناب رسالت آب صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی
کہ جو شخص مسجد مین بیٹھا اُسنے اللہ کی زیارت کی اور خدا پر حق ہی کہ ایسے زائر کا اکرام کرے
یا ایک نماز کے بعد دوسری نماز کے انتظار مین بیٹھے رہنا بھی داخل فضیلت ہے کہ ایسا انتظار
گویا نماز مین ہی مشغول رہنا ہی۔ یا خدا سے شرم کر کے گناہون سے باز آنا۔ یہ سب صورتین
فضیلت نیت کی ہین۔ اور نیز نیت کے بھی اقسام ہین بعض تو اعمال صالح دوزخ کے خوف
سے کرتے ہین اور بعض حصول جنت کے توقع مین۔ جو لوگ دوزخ کے خوف سے نیک
عمل کرتے ہین وہ اچھے ہین۔ مگر جنت کی ہوس سے جو لوگ عمل خیر کرتے ہین وہ نفسانی خواہشات کے

بندہ ہین -اور جو مقربین بارگاہ ہین انکے اعمال محبت آلہی مین ہوتے ہین جنکی شان مین
یہ آیت ہی ہم الذین یدعون ربھم بالغداہ والعشي یریدون وجھہ بہرحال
جیسی نیت ویسی برکت ہی دیکھو نیک نیتی کے ساتھ کام کرنیکی کیسی ہدایت ہوئی ہی جن
لوگون کو خدا کی عبادت خلوص نیت کے ساتھ ادا کرنیکی عادت ہوگیا وہ بندگان خدا کے ساتھ
بدمعاملگی یا بدنیتی کو کام مین لائین گے -پس جو شخص دوسرون کے ساتھ نیک نیتی سے
پیش آئے تو وہ بھی اُسکے ساتھ ویسا ہی معاملہ کرین گے اور ایسی خوش معاملگی سے جو
عمدہ نتایج پیدا ہون گے وہ محتاج بیان نہین ہین پس نیک نیتی سے کام کرنا اخلاق کا
جزو اعظم ہی قوله تعالیٰ فاذکروانے اذکرکم واشکروالے ولاتکفرون -یایھا الذین
امنوا استعینوا بالصبر والصلوٰۃ ان اللہ مع الصابرین ولاتقولوالمن
یقتل فے سبیل اللہ اموات بل احیاء ولکن لاتشعرون ولنبلونکم بشئ من
الخوف والجوع ونقص من الاموال والانفس والثمرٰت وبشر الصابرین
الذین اذا اصابتہم مصیبة قالوا انا للہ وانا الیه راجعون ۝ اولئك علیھم
صلوات من ربھم ورحمة واولئك ھم المھتدون ۝ **ترجمہ** تو تم ہماری
یاد مین لگے رہو کہ ہمارے یہان بھی تمھارا ذکر (خیر) ہوتا رہے اور ہمارا شکر کرتے رہو اور
ناشکری نکرو مسلمانو صبر کرنے اور نماز پڑھنے سے (مصیبت کی برداشت پر) سہارا پکڑو
بیشک اللہ صبر کرنے والون کا ساتھی ہی -اور جو لوگ اللہ کی راہ مین مارے جائین اُنکو
مرا ہوا نہ کہنا (وہ مرے نہین) بلکہ زندہ ہین مگر (اُنکی زندگی کی حقیقت) تم نہین سمجھتے -اور البتہ

ہم تمکو تھوڑے سے خوف اور بھوک سے اور مال وجان اور پیداوار (اراضی کی) کمی سے آزمائین گے۔ اور (اے پیغمبرؐ) صبر کرنے والون کو (خوشنودی خدا اور کشائش کی) خوشخبری سنادو۔ یہ لوگ جب ان پر مصیبت آپڑتی ہی تو بول اُٹھتے ہین کہ ہم تو اللہ ہی کے ہین اور ہم اُسی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہین۔ یہی لوگ ہین جن پر اُنکے پروردگار کی عنایت اور رحمت ہی اور یہی راہ راست پر ہین"

حدیث شریف مین آیا ہی کہ روے زمین کے فرشتے روزانہ بارگاہ ربوبیت مین حاضر ہوتے ہین تو اُنسے بندون کا حال پوچھا جاتا ہی تو وہ مجالس خیر کا تذکرہ عرض کرتے ہین اُسوقت خداوند تعالی کی طرف سے ایسے بندون پر رحمت کا اظہار ہوتا ہی شاید اس آیت مین اسی مضمون کی طرف اشارہ ہوگا۔ دوسری آیت کا مطلب یہ ہی کہ جب انسان صبر کا عادی ہوجاتا ہی تو اُسکو مصیبت کی ایذا محسوس نہین ہوتی ؎

رنج سے خوگر ہوا انسان تو مٹ جاتا ہی رنج
مشکلین اتنی پڑین مجھپر کہ آسان ہوگئین

اسکے سوائے آیت اولین یعنے فاذکرونی اذکرکم واشکروالی ولاتکفرون مین دو باتون کی تعلیم دیگئی ہی ایک تو ذکر کی اور دوسرے شکر کی ذکر کئی قسم پر ہی۔ ذکر لسانی ذکر قلبی۔ ذکر جوارح۔ تحمید۔ تمجید۔ تسبیح۔ اور قرآن مجید کا پڑھنا۔ سب ذکر لسانی ہین ذکر قلبی کی تین قسم ہین۔

**ایک** تو اُن دلائل پر غور کرنا جو خدائے تعالی کی ذات وصفات پر دلالت کرتے ہین۔ یا اُن دلائل کی تردید مین خوض وفکر کرنا جن سے دلائل مذکورہ مین شبہہ واقع ہو

**دوسرا** اُن دلائل پر غور کرنا جو تکلیف شرعی اور اوامر و نواہی یا وعدہ و عید پر دلالت کرتے ہین۔ کیونکہ ان امور کو جب اچھی طرح سمجھ لیا جائے تو ان افعال کی ادائی مین سہولت ہو جاتی ہی۔

**تیسرا** مخلوقات کے اسرار مین غور و فکر کرنا تاکہ ہر ایک ذرہ کرشمہ قدرت کے معائنہ کیلیے آئینہ ہو جائے جیسے

برگِ درختان سبز در نظر ہوشیار ہر ورقے دفتریست معرفتِ کردگار

ذکر جوارح وہ ہی کہ اعضاے انسانی اوامر الٰہی کے بجا لانے مین مصروف رہین اور نواہی سے محفوظ۔ جملہ اذکروانے مین یہ سب باتین شامل ہین اور اذکرکم کے یہ معنے ہین کہ اگر حسب بیان بالا تم ہماری اطاعت مین مشغول رہو گے تو ہم بھی حسب مناسب تمھارے ساتھ اچھا سلوک کرین گے یعنے کسی عمل کے معاوضہ مین ثواب عنایت فرمائین گے کسی فعل کے نسبت تمھاری مدح کرین گے اور کسی فعل کے نسبت اپنی خوشنودی ظاہر کرین گے۔ کسی کے بدلے تمھارے مراتب مین ترقی دین گے وقس علی ہذا۔ یا اُسکی تفسیر یون بھی کی گئی ہی اذکروانی بطاعتی اذکرکم برحمتی اگر تم ہماری طاعت کو پیش نظر رکھو گے تو ہم تمکو اپنی رحمت سے فراموش نکرینگے ۲ اذکروانی بالدعاء اذکرکم بالاجابة والاحسان اگر تم کوئی اپنی حاجت چاہو گے تو ہم اسکو قبول کرین گے بلکہ کچھ زیادہ دین گے ۳ اذکروانی فی الرخاء اذکرکم فی البلاء خوشوقتی کی حالت مین اگر ہماری یاد رکھو گے تو تمھاری مصیبت کے وقت مین ہم بھی تمکو نہ بھولین گے وقس علیٰ ہذا۔

بہرکیف جبکہ خدائے تعالی نے فاذکرونی سے امور بالا کی ہدایت فرمائی تو واشکروالے
سے اداے شکر کا حکم ہوا - اور ساتھ ہی ان امور کا ذکر کیا گیا ہی جن سے عبادات و شکر
کی تائید ہوتی ہی لہذا ارشاد ہوا کہ استعینوا بالصبر و الصلوۃ کیونکہ صبر سے نفس مقہور
و مغلوب ہو جاتا ہی اور نماز کا بھی یہی اثر ہی کہ نماز مین خضوع و خشوع و تذلیل و اخلاص لازم ہی
جس سے نفس مین تہذیب پیدا ہوتی ہی اور جب نفس کی اصلاح ہو جائے تو پھر عبادت
و شکر الٰہی مین کچھ خلل نہین واقع ہوتا - وروی انہ علیہ الصلوۃ والسلام کان اذا حزبہ
امر فزع الی الصلوۃ - ثم قال ان اللہ مع الصابرین - اس سے
ظاہر ہوسکتا ہی کہ صبر اور نماز مین اصلاح نفس کی کیا کیا خوبیان ہین و لا تقولوا لمن یقتل
فی سبیل اللہ اموات بل احیاء و لکن لا تشعرون اس آیت کو مضمون ماقبل سے
یون ربط ہی کہ ہرگاہ صبر اور نماز ممد دین ہین تو پھر خدا فرماتا ہی کہ بشرط ضرورت دشمن دین کے
مقابلہ مین تمکو جان و مال بھی خرچ کرنا ہوگا - جو لوگ اقامت دین کے لیے جان دیتے ہین
اُنکی نسبت یہ خیال نہ کیا جائے کہ اُنھون نے یون ہی اپنے نفوس کو رایگان کھو دیا بلکہ
وہ ہمارے پاس زندہ ہین - ابن عباس رضی اللہ عنہما سے منقول ہی کہ یہ آیت شہداے
جنگ بدر کی شان مین نازل ہوئی ہی - اس جنگ مین چودہ مسلمان شہید ہوے چھ مہاجرین
سے اور آٹھ انصار سے مہاجرین مین عبیدہ بن حرث بن عبدالمطلب - عمیر بن ابی وقاص
ذو الشمالین - عمرو بن نفیلہ - عامر بن بکیر - مہجع بن عبداللہ - اور انصار مین سعید بن خیثمہ -
قیس بن عبدالمنذر - زید بن حرث - تمیم بن ہمام - رافع بن معالی - حارثہ بن سراقہ -

معوذ بن عفراء۔ عوف بن عفراء۔ جب یہ حضرات شہید ہوے تو لوگ کہنے لگے کہ فلان فلان اشخاص مر گئے اور کفار قریش کہتے تھے کہ لوگ بیفائدہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشنودی کے لیے اپنی جانون کو ہلاک کرتے ہین تو اُسوقت یہ آیت نازل ہوئی کہ ایسے شہدا کی شان مین اموات کا لفظ استعمال نکرین کیونکہ قریب مین قیامت کے دن وہ زندہ ہون گے اور اپنے نیک اعمال کی جزا پائین گے۔ اور انکو جنت مین نعمتین دیجائینگی۔

اصل یہ ہی کہ بقاے وجود انسانی روح سے متعلق ہی۔ موت کے بعد بھی روح مین کسی طرح کا تفرق و تمزق عارض نہین ہوتا۔ اسیلیے وہ الم و لذت کا مزہ برابر حاصل کرتی ہی۔ قیامت کبریٰ مین پھر روح کا تعلق جسم کے ساتھ بحکم قدرت الٰہی ہوجاتا ہی اور یہ بات اللہ کے پاس کچھ مشکل نہین ہی ولنبلونکم بشئ من الخوف والجوع ونقص من الاموال والانفس والثمرات یہ آیت متعلق ہی واستعینوا بالصبر والصلوٰۃ سے یعنے اے مسلمانو صبر کرنے اور نماز پڑھنے سے (مصیبت کی برداشت پر) سہارا پکڑو کیونکہ ہم تمکو خوف سے بھوک سے مال و جان سے پیدا وار اراضی کی کمی سے آزمائین گے۔ بعض منافقین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت کا اظہار مال اور کشایش رزق کی طمع سے ظاہر کرتے تھے اسیلیے کھوٹے کھرے کی آزمایش کے لحاظ سے اللہ تعالی نے ان مصائب کا ذکر فرمایا ہی جب منافق اس مضمون کو سنتے تھے تو بھاگ جاتے تھے اور دین کو چھوڑ دیتے تھے جس سے انکی اصلی حالت کا امتحان ہوجاتا تھا اور نیز انسان کے خلوص اعتقاد کی کیفیت مصیبت کے وقت اچھی طرح معلوم ہوجاتی ہی۔ فراغت کے وقت اسکا معلوم

ہونا محال ہی۔ علاوہ اسکے جن مصیبتون کا ذکر اس آیۂ شریف مین ہوا ہی اُن کا ہر ایک واقعہ متعلقہ بھی ہی۔ خوف کا تعلق واقعۂ احزاب سے ہی کما قال اللہ تعالے ھنالك[1] ابتلے المؤمنون وزلزلوا زلزالا شدیدا۔

اور بھوک کا تعلق ابتداے ہجرت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے ہی۔ کیونکہ اُسوقت مال کی بہت کمی تھی۔ حتی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پیٹ پر پتھر باندھ لیا تھا۔ اور مال وجان کا نقصان جہاد مین واقع ہوتا ہی کما قال اللہ تعالیٰ وجاھدوا[2] باموالکم وانفسکم۔

اور کبھی سفر جہاد مین توشہ نہونے سے بھوک کی تکلیف ہوتی ہی قال اللہ تعالیٰ ذلك[3] بانھم لا یصیبھم ظمأ ولا نصب ولا مخمصة فی سبیل اللہ

نقصان نفس بعض اوقات عزیز وقریب کی موت سے واقع ہوتا ہی چنانچہ یہی تاویل آیۂ ولا تقتلوا انفسکم مین کی گئی ہی۔ اور نقصان ثمرات کبھی تو قحط سے ہوتا ہی اور کبھی عمارتون کی مرمت نکرنے سے ہوتا ہی۔ خاصکر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مین تو لوگون کو بوجہ مشغولی جہاد اپنے گھرون اور باغچون کی مرمت کا کم موقع حاصل ہوتا تھا۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہی کہ خوف سے خوف خدا۔ بھوک سے روزے۔ نقصان مال سے زکوٰۃ اور صدقات کا دینا۔ نقصان نفس سے امراض اور نقصان ثمرات سے اولاد کا فوت ہوجانا مقصود ہی

---

[1] ترجمہ۔ اس موقع پر مسلمانون کے (استقلال) کی آزمائش کی گئی اور خوب ہی جھڑ جھڑائے گئے ۱۲

[2] ترجمہ۔ اور اپنے جان ومال سے خدا کی راہ مین جہاد کرو ۱۲

[3] ترجمہ۔ یہ اسلیے کہ ان (جہاد کرنیوالون کو) خدا کی راہ مین پیاس اور محنت اور بھوک کی تکلیف پہونچتی ہی ۱۲

بہرحال اِن امور پر صبر واجب ہی۔ کیونکہ خدا جانتا ہی کہ بندون کے حق مین عدل و حکمت کیا ہی جن لوگون کا ایمان کامل نہین ہی وہ اِن باتون کو اچھی طرح نہین سمجھ سکتے۔ بلکہ وہ اس آیۂ کریمہ کے مصداق ہین ومن النّاس من یعبد الله علی حرف فان اصابہ خیر اطمان بہ وان اصابتہ فتنۃ انقلب علی وجہہ خسر الدنیا والاٰخرۃ۔

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ صبر انسان کا خاصہ ہی۔ بہائم و ملائکہ مین صبر نہین ہوتا۔ بہائم مین اسوجہ سے صبر نہین ہوتا کہ وہ ناقص الخلقۃ ہین۔ شہوت اُن پر غالب ہی اُنمین اسقدر عقل نہین ہوتی کہ مکروہات کا مقابلہ استقلال کے ساتھ کرین جس سے صبر حاصل ہو۔ اور ملائکہ مین صبر اسوجہ سے نہین ہوتا کہ وہ کامل الخلقت ہین وہ شہوت کے مطیع نہین ہین اسلیے اُنکو مکروہات سے مقابلہ کی ضرورت ہی نہین ہوتی۔ برخلاف انسان کے ؎

آدمی زادہ طرفہ معجون ست — کز فرشتہ سرشتہ وز حیوان
گر کند میل این شود بہ ازین — ور کند رغبتش شود بہ ازان

اسکی ابتدائی حالت تو مثل بہائم کے ہوتی ہی کہ صرف کھانے پینے کی خواہش مین گذر جاتی ہی پھر چند روز کے بعد کھیل کود کی خواہش پیدا ہوتی ہی اور اِسکے بعد جماع کی۔ اور کچھ صبر نہین ہوتا اسکا بلوغ کا زمانہ تو ایسا ہوتا ہی کہ سوائے طلب لذات دُنیوی کے آخرت کا خیال ہی نہین ہوتا جب عقل کا زمانہ شروع ہوتا ہی تو اسوقت نفسانی خواہشات کا مقابلہ کرنا پڑتا ہی۔ اسی

---

ف ترجمہ۔ لوگون مین کوئی ایسا بھی ہی جو خدا کی عبادت تو کرتا ہی۔ دگر) ادھر ادھر ١۔ کہ اگر اُسکو کوئی فائدہ پہونچ گیا تو اُسکی وجہ سے مطمئن ہوگیا اور اگر اُسپر کوئی مصیبت آپڑی تو جدھر سے آیا تھا اُدھر ہی کو لوٹ گیا۔ اُس نے دنیا بھی کھوئی اور آخرت بھی ١٢

مقابلہ کا نام صبر ہی۔

**فائدہ** صبر دو قسم پر ہی بدنی۔ نفسانی۔ صبر بدنی وہ ہی کہ انسان جسمانی مشقتون کا تحمل کرے دردو تکالیف بدنی کو سہے۔ اعمال شاقہ کا عادی ہو۔ صبر نفسانی وہ ہی کہ مقتضیات شہوت اور مشتہیات طبع کو روکے۔ اگر شہوت بطن وفرج پر صبر کرے تو اُسکو عفت کہتے ہین۔ اگر مکروہات کی برداشت ہو تو بہ لحاظ حالت ایسے صبر کا نام جُدا جُدا رکھا گیا ہی اگر محض مصیبت کی برداشت ہو تو اُسکو بھی صبر کہتے ہین۔ اگر اِن امور سے حالت بڑھ جائے اور چیخنے پکارنے اور دامن چاک کرنیکی نوبت پہونچ جائے تو اسکو جزع وہلع کہتے ہین۔ اگر حالت غنا مین صبر کی ضرورت ہو تو ضبط نفس کہا جاتا ہی۔ اور حالت فقر مین بطر۔ معرکہ رزم مین صبر کا نام شجاعت ہی۔ والاجُبن کہتے ہین۔ حالت غیظ وغضب مین صبر کرنے کو حلم کہتے ہین والّا نزق۔ اگر زمانہ کے حوادث مین مبتلا ہوا ور صبر کرے تو اسکا نام سعۃ الصدر ہی۔ والاضجر ندم اور ضیق الصدر ہی اخفائے کلام کے صبر کا نام کتمان النفس ہی۔ زیادتی عیش سے اپنے آپ کو بچانا زہد کہلاتا ہی اور اسکے ضد کا نام حرص ہی۔ بقدر ضرورت مال پر اکتفا کرنا قناعت ہی جسکا ضد شرہ ہی۔

احادیث مین صبر کی جو فضیلت مذکور ہی کسی قدر اُسکا ذکر بھی مناسب ہی قال علیہ الصلوۃ والسلام الصبر نصف الایمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ صبر ایمان کا نصف حصہ ہی کیونکہ ایمان کی تکمیل بدون ترک ممنوعات کے ہو نہین سکتی۔ خواہ وہ اقوال سے متعلق ہون یا اعمال وعقائد سے۔ اگر فعل یا ترک فعل خواہش کے مطابق ہی تو اسمین صبر کی ضرورت نہین ہوتی۔ مگر خلاف خواہش ہو تو البتہ صبر کی ضرورت ہی

حدیث شریف مین اسی لحاظ سے صبر کو نصف ایمان کہا گیا ہی - بہرحال جن مشکلات کا ذکر
آیت شریف مین ہوا ہی وہ از قبیل عقوبت نہین ہی کیونکہ خدا ے تعالیٰ نے اسکو رسول مقبول
اور صحابہ کرام کے جانب اسوجہ سے منسوب فرمایا ہی کہ اُسکے معاوضہ مین دین مین اُنکا درجہ
بڑھانا مقصود ہی اور نیز منجمین وثنویہ کے اقوال کی تردید بھی مقصود ہی جو اس قسم کے مصائب
کو نحوست کواکب وغیرہ کا اثر بتلاتے ہین -

اب صابرین کے لیے جو خوشخبری ہی اُسکا ذکر کیا جاتا ہی - وبشر الصابرین
الذین اذا اصابتہم مصیبۃ قالوا انا للہ وانا الیہ راجعون - اولئک
علیہم صلوات من ربہم ورحمۃ واولئک ہم المھتدون یعنی اے
محمد صلی اللہ علیہ وسلم اُن صبر کرنے والون کو خوشخبری سُنا دے کہ جب اُن پر مصیبت آپڑتی
ہی تو کہتے ہین کہ انا للہ وانا الیہ راجعون کہ ہم تو اللہ ہی کے ہین اور ہم اُسی کی طرف
لوٹ کر جانے والے ہین - اسمین بعث ونشور کا اعتراف ہی عن النبی صلے اللہ علیہ
وسلم من استرجع عند المصیبۃ جبر اللہ مصیبتہ احسن عقباہ وجعل
لہ خلفا صالحا یرضاہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کیوقت
انا للہ وانا الیہ راجعون کہے تو خدا ے تعالیٰ اُسکا بہتر معاوضہ عنایت
فرماتا ہی اور اُسکو خلف صالح عطا فرماتا ہی جس سے وہ خوش رہے روی انہ طفی سراج
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فقال انا للہ وانا الیہ راجعون فقیل
امصیبۃ ھی قال نعم کل شیئ یؤذی المؤمن فھو لہ مصیبۃ ایکبار آنحضرت

صلی اللہ علیہ وسلم کے دولت خانہ مبارک کا چراغ گُل ہوگیا تو آپ نے فرمایا انا للہ وانا
الیہ راجعون تو حضرت سے دریافت کیا گیا کہ کیا چراغ کا گل ہوجانا بھی مصیبت ہی
تو آپ نے فرمایا کہ ہان جو چیز مومن کو ایذا دیوے وہ مصیبت ہی قالت ام سلمۃ حدثنی
ابوسلمۃ انہ علیہ الصلوۃ والسلام قال ما من مسلم یصاب بمصیبۃ فیفزع
الی ما امراللہ بہ من قولہ انا للہ وانا الیہ راجعون اللھم عندک احتسبت
مصیبتی فاجرنی فیھا وعوضنی خیرا منھا الا اٰجرہ اللہ علیھا وعوضہ خیرا
منھا قالت فلما توفی ابوسلمۃ ذکرت ھذا الحدیث وقلت ھٰذا القول
فعوضنی اللہ تعالیٰ محمدا علیہ الصلوۃ والسلام ام سلمہؓ سے روایت ہی اُنھون نے
کہا کہ مجھسے ابوسلمہ نے بیان کیا کہ آنحضرتؐ نے فرمایا جو مسلمان کسی مصیبت مین مبتلا ہوا ور
وہ پناہ گزین ہو اللہ تعالیٰ کے اس قول سے یعنے انا للہ وانا الیہ راجعون کہے اور
نیز یہ دعا پڑھے اللھم عندک احتسبت مصیبتی فاجرنی فیھا وعوضنی خیرا منھا
تو اللہ جل شانہ اُسکو نیک معاوضہ عنایت فرماتا ہی۔ چنانچہ بی بی ام سلمہؓ فرماتی ہین کہ جسوقت
ابوسلمہؓ کی وفات ہوئی تو مجکو یہ حدیث یاد آئی اور مین نے اُسپر عمل کیا یعنے اُس قول و دعا کو
پڑھا تو اللہ جل شانہ نے مجکو ابوسلمہ کے عوض مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عنایت فرمایا جو
برگزیدہ عالم ہین۔ اصل یہ ہی کہ جب انسان قضاے الٰہی پر راضی ہوجاتا ہی تو اُسمین صبر
بھی پیدا ہوجاتا ہی اور صبر دو طرح سے پیدا ہوتا ہی یا بطریق تصرف یا بطور جذب الٰہی تصرف
سے جو صبر پیدا ہوتا ہی اسکی کیفیت یہ ہی کہ جب کسی شی کی طرف خاطر مائل و ملتفت ہوجاتی ہی

تو وہی شے مورث آفات بنجاتی ہی تب انسان کا دل مکروہات عالم سے متنفر ہوجاتا ہی اور خدا ے پاک کی طرف متوجہ ہوجاتا ہی جیسا کہ حضرت آدم علیہ السلام کو جنت سے اُنس تھا آخر وہی جنت وبال ہوگئی اور وہان سے نکالے گئے تو آپ کو ذکر الٰہی سے اُنس ہوگیا اسیطرح یعقوب علیہ السلام کو یوسف علیہ السلام سے انتہا درجہ کا اُنس تھا جسکا نتیجہ فراق ہوگیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اہل مکہ سے نصرت واعانت کی توقع تھی۔ مگر وہی ایسی سختی کرنے لگے کہ آخر کار آپ نے فرمایا ماؔ اوذی نبیٌّ مثل ما اوذیت الغرض آخر آیہ مین صابرین کے مراتب کا ذکر کیا گیا ہی کہ یہی لوگ مورد عنایت ورحمت ایزدی ہین اور یہی راہ راست پر ہین۔

**حاصل** ۔ دیکھو کہ انسان کو ذکر وشکر کی تعلیم کس طرح دیگئی ہی اور صبر مین کیا کیا خوبیان ہین۔ صبر کی تعریف کس عمدگی سے کی گئی ہی اور صابرین کا کیا مرتبہ ہی بہرکیف ذکر وشکر وصبر بھی لازمۂ اخلاق ہی قولہ تعالیٰ یاایہا الناس کلوا مما فی الارض حلالاً طیباً ولا تتبعوا خطوات الشیطان انہ لکم عدو مبین۔ انما یامرکم بالسوء والفحشاء وان تقولوا علی اللہ ما لا تعلمون (ترجمہ) لوگو زمین مین جو چیز حلال طیب (قسم کی) ہی اُسمین سے (جو چاہو بے تامل) کھاؤ اور شیطان کے قدم بقدم نہ چلو وہ تمھارا کھلا دشمن ہی وہ تو تمھین بدی اور بیحیائی (کے ہی کام کرنے) کو کہے گا اور یہ چاہیگا کہ (اپنی طرف سے) بے سمجھے بوجھے خدا پر بہتان باندھو۔ یہ آیت اُن لوگون کے حق مین

---

لہ ترجمہ۔ کسی نبی کو ایسی ایذا انہین پہونچائی گئی جیسا کہ مجکو پہونچائی گئی ہی ۱۲

نازل ہوئی جنھون نے اپنے اوپر سوائب[1] وصائل[2] اور بحائر[3] کو حرام کرلیا تھا جو قبیلہ ثقیف
بنی عامر بن صعصعہ۔ خزاعہ اور بنی مدلج سے تھے۔ حلال کے معنے مباح کے ہین یعنے جو
چیز فی نفسہ حرام نہو۔ جیسے مردار خون شراب اور نہ مال غیر ہو کہ جسکے کھانے کی اجازت
صاحب مال سے لیگئی ہو کیونکہ یہ دونون صورتین اشیاے حرام سے متعلق ہین اسکے
سوا سب حلال ہین طیباً کی قید حلال کے ساتھ اسیواسطے لگائی گئی ہی کہ اُنسے
غیر کا حق متعلق نہو پس حلال کے معنے یہ ہوئے کہ وہ اشیا کہ جنکی جنس حلال ہو اور اُنسے
غیر کا حق متعلق نہو ان دو لفظون سے اشیاے حرام کی دونون مذکورہ بالا صورتون سے
بچنے کی تعلیم ہوئی ہی۔ خطوٰت الشیطٰن سے طریقۂ شیطانی مقصود ہی کیونکہ شیطان
کی عادت ہی کہ ناجائز چیزون کو جواز کی صورت مین زینت دیدیتا ہی اسیلیے خدا نے اُسکی اتباع
سے زجر فرمایا اور جتا دیا کہ دیکھو وہ جو تمھارے ساتھ اسطرح برتاؤ کرتا ہی اُسکی وجہ یہ ہی کہ وہ
تمھارا کھلا دشمن ہی۔ شیطان نے اپنی عداوت کی وجہ سے سات چیزون کو لازم کرلیا ہی جنمین
سے چار چیزون کا ذکر اس آیت مین ہی یعنے ولاضلنھم ولامنینھم ولامرنھم[4]
فلیبتکن اٰذان الانعام ولامرنھم فلیغیرن خلق اللہ اور تین چیزون کا ذکر اس

---

[1] سائبہ۔ معمولی سانڈ جس سے کوئی کار و خدمت نہ لیا جائے ۱۲

[2] وصیلہ وہ اونٹنی جسکے پہلونٹی کے اوپر تلے کے دو بچے مادہ ہون ۱۲

[3] بحیرہ۔ کن پھٹی اونٹنی۔ وہ ایک طرح کی سانڈ ہوتی تھی جو بتون کے نام کان پھاڑکر چھوڑ دیجاتی تھی اور پھر اُسکو کوئی دوہ نہین سکتا تھا ۱۲

[4] ترجمہ۔ اور انکو ضرور ہی بہکاؤنگا اور انکو امیدین بھی ضرور دلاؤنگا اور انکو سمجھاونگا تو وہ میری ہدایت کے مطابق بتونکی نیاز کے جانورونکے کان بھی ضرور چیرا کرینگے اور انکو سمجھاؤنگا تو وہ میری ہدایت کے مطابق خدا کی بنائی ہوئی صورتون کو بھی ضرور بدلا کرینگے ۱۲

آیت مین ہی لاقعدن لهم صراطك المستقیم ثم لاٰتینهم من بین ایدیهم ومن خلفهم وعن ایمانهم وعن شمائلهم ولا تجد اکثرهم شاکرین اور یہ جو آیت زیر تفسیر مین انما یامرکم بالسوء والفحشاء وان تقولوا علی الله ما لا تعلمون کا ذکر فرمایا گیا ہی یہ بھی اُسی عداوت کی مجملی تفصیل ہی۔ کیونکہ لفظ سوء مین وہ تمام معاصی شامل ہین جو خواہ افعال جوارح سے متعلق ہون یا افعال قلوب سے فحشاء بدترین قسم سوء مین داخل ہی۔ علی ہذا خدا پر بہتان باندھنا بھی اقسام گناہ کبائر مین داخل ہی۔ جسکو خطوات الشیطان کی تفسیر مین خود اللہ تعالیٰ نے بیان فرمادیا ہی۔ معنی آیت یہ ہی کہ شیطان گناہ صغیرہ۔ کبیرہ۔ کفر اور جہل بالبد کی طرف انسان کو مائل کرتا ہی۔

**حاصل** دیکھو حرام کھانے اور بُرے افعال سے بچنے کی ہدایت کس جامعیت کے ساتھ کی گئی ہی۔ یہ دونون باتین تہذیب اخلاق انسانی کی جزو اعظم ہین۔ قوله تعالے لیس البر ان تولوا وجوهکم قبل المشرق والمغرب ولکن البر من اٰمن بالله والیوم الاٰخر والملائکة والکتاب والنبیین واٰتی المال علی حبه ذوی القربیٰ والیتامیٰ والمساکین وابن السبیل والسائلین وفی الرقاب واقام الصلوٰة واٰتی الزکوٰة والموفون بعهدهم اذا عاهدوا والصابرین فی البأساء والضراء وحین البأس اولٰئك الذین صدقوا واولٰئك هم المتقون

---

ـلـه مین بھی تیرے سیدھے رستے پر بنی آدم کی تاک مین بیٹھون تو سہی۔ پھر ادبدا کر انکے آگے سے آؤن اور انکے پیچھے سے (آؤن) اور انکے داہنے طرف سے (آؤن) اور انکے بائین طرف سے (آؤن) اور جسطرح بن پڑے انکو بہکا کر رہون) اور تو اکثر بنی آدم کو (اپنا) شکرگزار نہین پائے گا۔ ۱۲

ترجمہ نیکی یہی نہین کہ (نماز مین) اپنا مُنھ مشرق (کی طرف کرلو) یا مغرب کی طرف کرلو بلکہ (اصل)
نیکی تو اُسکی ہی جو اللہ اور روز آخرت اور فرشتون اور (آسمانی) کتابون اور پیغمبرون پر ایمان
لائے اور مال (عزیز) اللہ کی حُب پر رشتہ دارون اور یتیمون اور محتاجون اور مسافرون اور
مانگنے والون کو دیا اور (غلامی وغیرہ کی قید سے لوگون کی) گردنون کے چھُڑانے مین (دیا)
اور نماز پڑھتے رہے اور زکوۃ دیتے رہے اور جب (کسی بات کا) قرار کرلیا تو اپنے قول کے
پورے اور سختی و تکلیف مین اور ہلا چلی کے وقت ثابت قدم رہے۔ یہی لوگ ہین جو (دعویِ
اسلام مین) سچے نکلے اور یہی ہین (جنکو) پرہیزگار کہنا چاہیے۔

علما کا اس امر مین اختلاف ہی کہ اس آیۂ کریمہ مین جو خطاب واقع ہوا ہی وہ خاص ہی یا
عام۔ بعض کا قول ہی کہ اہل کتاب مخاطب ہین اسیلیے کہ وہ بیت المقدس کی جانب متوجہ ہوکر
عبادت کے ادا کرنے کو بہت ضروری جانتے تھے۔ سو اللہ تعالی نے اُسکی نسبت فرمادیا کہ
نیکی محض کسی ایک خاص جہت کی طرف متوجہ ہوکر عبادت کے ادا کرنے کو نہین کہتے ہین بلکہ
نیکی یہ ہی کہ خدا پر ایمان لایا جائے اور آخرت۔ ملائکہ۔ کتب الٰہی اور انبیا علیہم السلام کی تصدیق
کیجائے۔ علی ہذا اُن سب امور کی پابندی کیجائے جسکا ذکر آیت مقدس بالا مین ہوا ہی۔ بعض
کہتے ہین کہ مومنین مخاطب ہین کیونکہ تحویل قبلہ کی اُنھین بہت آرزو تھی۔ جب کعبۃ اللہ کی
جانب نماز ادا کرنے کا حکم ہوا تو وہ سمجھے کہ اب ہماری مراد حاصل ہوگئی تو اُنکو جتادیا گیا کہ محض
کعبہ کی طرف مُنھ کرکے نماز پڑھنے کا نام نیکی نہین ہی بلکہ نیکی مین وہ سب باتین شامل ہین جنکا ذکر
اس آیت مین ہی۔ بعض کا قول ہی کہ خطاب عام ہی۔ مطلب یہ ہی کہ محض مغرب یا مشرق کی جانب

متوجہ ہوکر عبادت کا ادا کرنا نیکی نہین ہی بلکہ فلان فلان باتین نیکی مین داخل ہین اُن پر عمل پیرا ہو۔
خدا کی نسبت اہل کتاب کے اعتقادات جُدا جُدا ہین۔ یہود تجسم کے قائل ہین اور عزیر کو ابن اللہ
کہتے ہین اور نیز خدا کو فقیر اور اپنے کو غنی سمجھتے ہین چنانچہ خداے تعالی نے حکایتاً قرآن مجید
مین اسکا ذکر یون فرمایا ہی قالوا ان اللہ فقیر ونحن اغنیاء[1] اور نصاری مسیح کو ابن اللہ
جانتے ہین۔ آخرت کی نسبت بھی انکے اعتقادات ایسی ہی ہین۔ یہود و نصاری دونون کہتی ہین کہ لن
یدخل الجنة الا من کان هودا او نصاری[2] اور یہود خلود نار کے بھی قائل نہین ہین
انکا اعتقاد یہ ہی لن تمسنا النار الا ایاما معدودة[3] نصاری معاد جسمانی کے منکر ہین
جسکا مطلب یہ ہی کہ آخرت کوئی چیز نہین ہی۔ ملائکہ کی نسبت یہود کا عجیب اعتقاد ہی وہ
تو جبرئیل علیہ السلام کے ساتھ اپنی عداوت ظاہر کرتے ہین۔ کتب الٰہی کے نسبت بھی انکے
اعتقادات مین کمی ہی۔ قرآن مجید کو کتاب الٰہی سمجھنے سے محروم ہین۔ چنانچہ اللہ تعالی فرماتا ہی
وان یاتوکم اساری تفادوهم وهو محرم علیکم اخراجهم افتؤمنون ببعض
الکتاب وتکفرون ببعض[4] اعتقاد انبیا کا بھی یہی حال ہی۔ یہود نے تو انبیا علیہ السلام کو
قتل کر ڈالا جیسا کہ اللہ تعالی اُسکا ذکر فرماتا ہی ویقتلون النبیین بغیر الحق[5] اور آنحضرت

[1] ترجمہ۔ اللہ کو محتاج اور اپنے تئین مالدار کہتے ہین ۱۲

[2] ترجمہ۔ (یہود) کہتے ہین کہ یہود (کے سوا) اور نصاری (کہتے ہین) کہ نصاری کے سوا جنت مین کوئی نہین جانے پائیگا ۱۲

[3] ترجمہ گنتی کے چندروز کے سوا دوزخ کی آگ ہمکو چھوئے گی بھی تو نہین ۱۲

[4] ترجمہ۔ اور وہی لوگ اگر کہین قید ہوکر تمھارے پاس مدد مانگنے کو آئین تو تم چٹی بھر کر انکو چھڑا لیتے ہو حالانکہ سرے سے انکا نکالدینا بھی تمکو روا نہ تھا تو کیا کتاب الٰہی کی بعض باتون کو مانتے ہو اور بعض کو نہین مانتے ۱۲

[5] ترجمہ۔ اور پیغمبرون کو ناحق قتل کیا کرتے تھے ۱۲

صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کے نسبت بھی اِن بھلے مانسون نے طعن کیا ہی۔ علی ہذا زکوۃ و نماز
اور وفا بالعہود کی نسبت بھی انکے عقائد گوناگون ہین۔ الغرض نیکی کے لیے چند امور کی شرط
ہی۔ ایک تو خدا پر ایمان لانا۔ خدا پر ایمان لانے کے لیے اولاً اُسکی ذات کا بھی علم ہونا چاہیے
باین تفصیل کہ اُسپر کسطرح کا ایمان واجب ہی اور کن کن امور کا اطلاق اُسپر جائز یا محال ہی
اور نیز اُن دلائل کا معلوم کرنا کہ جن سے امور ما فی البحث پر استدلال کیا جاتا ہی مثلاً عالم کو
حادث سمجھنا اور جن اصول پر عالم کا حادث ہونا مبنی ہی اُسکا جاننا۔ خدا کے نسبت ان امور
کا اعتقاد واجب ہی کہ وہ موجود ہی۔ قدیم ہی اُسکو کوئی زوال نہین ہی تمام معلومات کا علم
اسکو حاصل ہی۔ قادر۔ حی۔ مرید۔ سمیع۔ بصیر۔ اور متکلم ہی۔ خدا کسی چیز مین حلول نہین کرتا اور
نہ خدا مین کوئی چیز حلول کرتی ہی۔ علی ہذا وہ تحیز و عرضیت سے بری ہی تمام مخلوقات کو اُسی نے
پیدا کیا ہی۔ موجد عالم ہی۔ انبیا اُسیکے فرستادہ ہین۔ دوسرا آخرت پر ایمان لانا۔ تیسرا ملائکہ پر
ایمان لانا۔ چوتھا اللہ کی کتابون پر ایمان لانا۔ پانچوان انبیا علیہم السلام پر ایمان لانا۔ بعضون
نے اس مقام پر یہ اعتراض کیا ہی کہ علم وجود ملائکہ اور تصدیق کتب آلہی کے لیے اولاً تصدیق
رسل ضرور ہی۔ اس صورت مین انبیا کے ذکر کے قبل ملائکہ اور کتب کا ذکر قرآن مجید مین کیون
واقع ہوا ہی اُسکا جواب یہ ہی کہ محض ترتیب عقلی اور فکری سے یہ اعتراض مترتب ہوتا ہی۔ اگر
ترتیب وجودی پر خیال کیا جائے تو معاملہ برعکس ہے کیونکہ ملائکہ کا وجود مقدم ہی اور انھین کے
واسطہ سی کتب آلہی کی تبلیغ انبیاء علیہم السلام پر ہوئی ہی۔ کتب آلہی سے انبیا کی تصدیق ہوئی
ہی۔ پس آیت شریف مین ترتیب وجود خارجی کا اعتبار کیا گیا ہی نہ ترتیب اعتباری ذہنی کا۔

ان پانچ امور کی خصوصیت ایمان کے ساتھ اسوجہ سے کی گئی ہی کہ اللہ پر ایمان لانے کے
تحت مین معرفت - توحید باری اور اُسکے عدل وحکمت پر ایمان لانا بھی داخل ہوجاتا ہی-
آخرت پر ایمان لانے کے ضمن مین احکام ثواب وعقاب ومعاد وغیرہ کی معرفت وتصدیق
شامل ہوجاتی ہی- ایمان ملائکہ کے تحت مین ملائکہ کا انبیا علیہم السلام پر احکام الٰہی پہونچانا اور
نیز ایسے احکام جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ سے ہم تک پہونچنا داخل ہی
علی ہذا کتاب ونبیین کے تحت مین قرآن مجید اور جمیع کتب الٰہی کی تصدیق اور انبیاے
سابقین کی نبوت وشریعت کی صحت شامل ہی- جس سے ایمان کے جملہ اجزا کی تکمیل ہوجاتی
ہی - ہر مکلف کی تین حالتین ہوتی ہین - ابتدائی - وسطی - انتہائی - حالت اول ودوم تو معرفت
مبدا ومنتہی سے متعلق ہی جسکا جاننا مقصود بالذات ہی - معرفت مبدأ ایمان باللہ کو کہتے ہین
اور معرفت منتہی ایمان بہ آخرت کو - حالت وسطی کی تکمیل بغیر رسالت کے نہین ہوسکتی - تتمیم رسالت
کے لیے تین چیزون پر ایمان لانا ضرور ہی - ایک تو ملائکہ پر جو وحی کے لانیوالے ہین اور نفس وحی
پر یعنے کتاب اللہ پر اور تیسرا موحی الیہ یعنے رسولون پر - دیکھو تکمیل ایمان کے لیے جن امور پر
ایمان لانیکی ہدایت ہوئی ہی اُسمین انسان کی تینون حالتون کو درست کرنے کے لیے کیسے
عمدہ اصول قرار دیے گئے ہین - آیت شریف مین ایمان کو زکوۃ ونماز پر اسوجہ سے مقدم
کیا گیا ہی کہ ایمان افعال قلوب مین داخل ہی - زکوٰۃ اور صلوٰۃ افعال جوارح مین داخل ہی
افعال قلوب کو افعال جوارح پر جو شرف حاصل ہی وہ ظاہر ہی - اسلیے اُسکا ذکر پہلے کیا گیا ہی
واٰتی المال علی حبہ کے یہ معنے ہین کہ حالت صحت اور امید حیات مین خدا تعالی کے

حکم کی تعمیل اور اُسکی خوشنودی کے لحاظ سے اُن لوگون کی خبر گیری کرین جنکی تفصیل ما بعد مین
کی گئی ہو قال صلی اللہ علیہ وسلم مثل الذی تصدق عند الموت مثل الذی
یھدی بعد ماشبع آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص قریب موت کے صدقہ
دے اُسکی مثال ایسی ہو کہ جیسے پیٹ بھر کھانے کے بعد بچی ہوئی شی کسیکے لیے ہدیہ بھیجدیا جائے
غرضکہ اس آیت شریف مین مال کے دینے کا جو حکم ہو وہ زکوٰۃ کے علاوہ ہو اور برسبیل وجوب
ہو قال علیہ الصلوٰۃ والسلام لا یؤمن باللہ والیوم الآخر من بات شبعانا
وجارہ طاوِ الی جنبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ شخص اللہ اور آخرت
پر ایمان رکھنے والا نہین کہ شب کو خود تو آرام سے کھا کر سورہے اور اُسکے ہمسایہ مین کوئی
بھوکا ہو۔ یہ مسئلہ اجماعی ہو کہ مضطر کو بقدر دفع ضرورت دینا واجب ہو۔ گو زکوٰۃ کامل ادا
کر دیگئی ہو۔ اہل حاجات مین اقارب کو مقدم کیا گیا ہو۔ کیونکہ محتاج قرابتدار کی دستگیری
دوسرون سے افضل ہو اس سے صلہ رحم کی رعایت اور صدقہ کا خیر دونون حاصل ہو جاتے
ہین اسی لیے جب قرابتدار موجود ہوتے ہین تو مالک مال پر سوائے ثلث مال کے وصیت
جائز نہین ہوتی۔ کیونکہ وہ مستحق وراثت کے ہین۔ جب موت کے بعد اُنکے ایسے حقوق ہین تو
زندگی مین بدرجہ اولی اُنکی اعانت ہونی چاہیے۔ اُنکے بعد یتیمون کا حق ہو کیونکہ ایسے صغیر السن
بچے جنکے باپ نہون اور اُنکا کوئی معاون بھی نہو تو اُنکی احتیاج دوسرون سے مقدم ہو
وہ من کل الوجوہ منقطع الحیلہ ہین۔ اُنکے بعد بنظر شدت احتیاج مساکین کا درجہ ہو اور پھر مسافرین
کا۔ کیونکہ انکو اپنے اہل وعیال سے ملنے کی سخت ضرورت ہوتی ہو۔ غرضکہ سب کے آخر مین

سائلین وغیرہ کا درجہ ہی۔ حقیقت مین کمی وزیادتی حاجت کا معلوم کرنا مشکل تھا۔ اسلیے اللہ تعالے
نے خود اُسکی صراحت فرمادی۔ ماہیت برّ (نیکی) مین نماز کا قائم رکھنا اور زکوۃ کا دینا بھی داخل
ہی جسکا ذکر اوپر ہوچکا ہی اور وفاے عہد بھی اسی مین داخل ہی جسکا ذکر بقدر ضرورت اوفوا
بعھدی اوف بعھدکم کی تفسیر مین قبل ازین ہوچکا ہی اور یہان بھی کچھ بیان کیا جاتا ہی
عہد تین قسم پر ہی ایک تو وہ جو بندہ اور خدا کے مابین ہوتا ہی جیسا کہ اللہ پر ایمان لانا اور اُسکی
نذر کا ادا کرنا دوسرا عہد مع الرسول ہی۔ جیسا کہ مومنین بیعت کے وقت آنحضرت سے عہد کرتے تھے
کہ جنکو آپ دوست رکھین ہم بھی اُنکو دوست رکھین گے آپ جنکو عدو سمجھین ہم بھی انکو اپنا عدو سمجھین گے
وغیرہ وغیرہ۔ اور تیسرا معاہدہ بین الناس ہوتا ہی اور وہ بھی دو قسم پر ہی ایک تو وہ کہ جسکا وفا کرنا
واجب ہی۔ جیسا کہ شرائط بیع و رہن اور عقود معاوضات ہین اور دوسرا مستحب جیسا کہ کسی سے
تبرعًا کچھ مال دینے کا وعدہ کیا گیا ہو تو اُسکا وفا کرنا اور حسب وعدہ اخلاص کے ساتھ کسی کی
تائید کرنا الموفون بعھدھم مین یہ تمام معاہدات داخل ہین۔ اور نیز نیکی حاصل کرنے کے لیے
سختی اور مصیبت اور موت کے وقت بھی اپنے ایمان پر قائم رہنا ضرور ہی یعنے جس قدر
اوصاف کا نیکی کی تفسیر مین ذکر ہوا ہی۔ ان سب کا مجموعتہً حاصل کرنا نیکی کی تکمیل کے لیے
ضرور ہی۔ اگر ان اوصاف سے کسی ایک وصف پر قائم تھو تو نیکی کی تکمیل نہین ہوتی اسلیے
بعض مفسرین کا قول ہی کہ اِن تمام صفات کا جمع ہونا انبیا علیہم السلام کا خاصہ ہی دوسرون کو
یہ بات نصیب نہین ہوسکتی۔

**حاصل**۔ اسلام مین نیکی کی تعریف کس جامعیت کے ساتھ کی گئی ہی غور طلب ہی

کیا سواے خدا کے کسیکی مجال ہی کہ ایسی اخلاقی تعلیم انسان کی جو ہر طرح کے عیب سے پاک ہو کر سکے
اس کتاب مین اوساط الناس کے مناسب حال مضامین کا ذکر ہوا ہی۔ اگر پڑھنے والون کے
شوق مین خدا برکت دے اور وہ ذرا اس سے آگے قدم بڑھائین اور ان احکام کے غوامض
و اسرار کو معلوم کرین تو ہر بات مین اُنھین لطف آنے لگیگا اور معلوم ہوگا کہ اسلام کن خوبیون
سے ممتاز ہی افسوس ہی کہ باوجود اسکے مسلمان کسب فضائل کے جانب توجہ نہین کرتے اور
اقوام سے تو اسوجہ سے قطع نظر کرنا پڑتا ہی کہ وہ بدنصیبی اور شدت حسد سے ان ہدایات کو دیکھتے
ہی نہین۔ مگر مسلمانون کو چاہیے کہ خدا کے فضل و انعام کو دیکھین اور اس سے بہرہ ور ہون
اِسوقت جس نکبت مین مسلمان مبتلا ہین وہ صرف احکام آلہی کی نافرمانی کا نتیجہ ہی۔ اور بس۔

قوله تعالیٰ واتقوا الله واعلموا ان الله مع المتقین - وانفقوا فی سبیل الله
ولا تلقوا بایدیکم الی التهلکة واحسنوا ان الله یحب المحسنین ترجمہ۔ اور زیادتی
کرنے مین (الله سے ڈرتے رہو اور جانے رہو کہ الله اُنھین کے ساتھ ہی جو اُس سے ڈرتے
ہین اور خدا کی راہ مین خرچ کرو اور اپنے ہاتون اپنے تئین ہلاکت مین نہ ڈالو اور احسان کرو۔
الله احسان کرنے والون کو دوست رکھتا ہی)

تقوے کا بیان تو اوپر ہو چکا ہی اس آیہ مین ارشاد ہوتا ہی کہ خدا متقین کے ساتھ ہی
یعنے اُنکی معاونت و نصرت اور اُنکی حفاظت کا الله ذمہ دار ہی وانفقوا فی سبیل الله الخ
اس آیہ کا تعلق اُس آیہ ماقبل سے ہی جسمین قتال کا حکم ہی۔ چونکہ لڑنے کے لیے آلات
و ادوات کی ضرورت ہوتی ہی جسکے خرید کرنے کے لیے مال کی ضرورت ہی بعض وقت

ایسا بھی ہوتا ہی کہ صاحب مال لڑنے سے عاجز ہوتے ہین۔ یا جو لوگ شجیع اور جنگ کرنے پر
قادر ہوتے ہین انکے ہاتھ مین روپیہ نہین ہوتا۔ اسیلیے اس آیت شریف مین مالدارون پر
اللہ نے نفقہ دینے کا حکم کیا ہی کہ وہ غریبون کو مالی امداد دین جو جنگ کرنے پر تو قادر ہین مگر آلات
وادوات جنگ کے فراہم کرنے مین بوجہ عسرت قاصر ہین اور بعض کا قول ہی کہ جب آیہ کریمہ
الشھر الحرام بالشھر الحرام والحرمات قصاص نازل ہوئی (عرب کے
لوگ۔ ذیقعدہ۔ ذی الحج۔ محرم۔ رجب۔ ان چار مہینون کا بڑا ادب کرتے تھے کہ سارے ملک
مین لوٹ مار لڑائی سب بند ہوجاتی تھی اور مسلمان بھی اسی دستور پر چلتے تھے تو کافر انھین
مہینون مین مسلمانون پر چڑھ کر آتے اور مسلمان مہینے کے ادب کے لحاظ سے لڑائی کا پہلو
بچاتے تھے۔ اللہ نے مسلمانون کو بھی آیہ مذکورہ سے اجازت دیدی کہ ادب کے ساتھ ادب
ہی کفار کسی وقت یا کام کا ادب نکرین تو تمکو بھی ایسا ادب کرنا ضرور نہین) تو حاضرین مین سے
ایک شخص نے بہ حلف عرض کیا کہ یا رسول اللہ میرے پاس تو کچھ کھانے پینے کو نہین ہی اور
کوئی میرا معاون بھی نہین ہی تو آپ نے فی سبیل اللہ نفقہ دینے کا حکم فرمایا۔ پھر آیت انفقوا فی
سبیل اللہ نازل ہوئی۔ اچھے کامون مین مال کے خرچ کرنے کو انفاق کہتے ہین فضول
خرچی انفاق کی تعریف مین نہین آسکتی۔ جبکہ آیت شریف مین انفاق کو فی سبیل اللہ کے ساتھ
مقید کیا گیا ہی تو اس سے مراد یہ ہی کہ مال بطریق مشروع صرف کیا جائے جیسے حج وعمرہ کے لیے
یا جہاد کے لیے یا بطریق اعانت وصدقہ یا صلۂ رحم کے لیے صرف کرنا یا زکوۃ وکفارات مین دینا
وغیرہ وغیرہ۔ لیکن یہان مجاہدین کی تائید کے لیے دینا مقصود ہی کیونکہ مال در اصل خدا کا ہی اگر

افراط و تفریط سے پاک ہو۔ اسیلیے تمام کامون مین درجہ توسط بہتر ہی۔ احکام شرعی کا
تعلق یا تو اعتقادات سے ہی یا اعمال جوارح سے اسیلیے اسلام مین اعتقاد و عمل مین بھی
درجہ توسط ہی کو قائم کیا گیا چنانچہ بعض اہل مذہب کا یہ اعتقاد ہی کہ خداے تعالی بندون
کے گناہون سے بالکلیہ درگزر فرماتا ہی یہ درجہ تفریط کا ہی اور بعضون کا یہ اعتقاد ہی کہ اگر بندہ عارف
سے ایک گناہ سرزد ہو تو وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے دوزخ کے حوالے ہو جائے گا یہ افراط کا
درجہ ہی اور درجہ عدل یہ ہی کہ جو لا الہ الا اللہ کہے گا یعنے توحید کا مقر ہوگا اُسکو دوزخ
سے نجات ملیگی۔ اسی طرح شرع موسوی مین قتل عمد مین قصاص لازمی ہی جو افراط کا درجہ ہی اور
دین عیسوی مین عفو جائز ہی جو تفریط ہی مگر مذہب اسلام مین قتل عمد مین قصاص بھی جائز
ہی۔ دیت کا لینا بھی جائز ہی اور بعض اوقات عفو بھی جائز ہی یہی درجہ وسط ہی اور یہی عدل
ہی۔ اور ایسا ہی دین موسوی مین حائضہ عورت سے سخت پرہیز کیا جاتا ہی۔ یہان تک کہ
حائضہ عورت گھر کے باہر کردی جاتی ہی جو افراط کا درجہ ہی (ایسا ہی عمل ہنود مین بھی رائج
ہی) عیسوی مذہب مین حائضہ عورت سے وطی جائز ہی جو بالکلیہ تفریط ہی اسلام مین حائضہ
عورت سے وطی جائز نہین ہی تاکہ خون فاسد کا بد اثر نہو۔ لیکن اسکو گھر سے جدا کرنے کی
ضرورت نہین ہی۔ یہی درجہ توسط کا ہی۔ اور اسی طرح مسئلہ ختان ہی۔ ختنہ کرنے مین حکمت
ہی کہ جلد سر قضیب فطرتاً شدید الحس ہی اسیلیے جماع کی خواہش اُسمین زیادہ ہوتی ہی کثرت
جماع کی آفتون سے بچنے کے لیے مذہب مانویہ مین خصّی کرنا جائز ہی اور اس چمڑیکا علی حالہ
چھوڑ دینا تقویت خواہش کا باعث ہی۔ اور یہ دونون حالتین افراط و تفریط سے خالی نہین ہین

اسیلیے اسلام مین ختنان کا حکم ہوا جو حالت بین بین ہے ان سب مثالون سے واضح ہوسکتا ہے کہ درجہ عدالت محمود ہے عدل مین اگر مبالغہ ہو تو وہی احسان ہے مثلاً عبادت مین ادائے فرائض و واجبات عدل ہے۔ اگر کوئی شخص نوافل زیادہ پڑھے تو وہ احسان کا درجہ ہے۔ کیونکہ عبادت کی زیادتی استغراق شہود و مقام عبدیت و ربوبیت کے باعث ہوتی ہے جو درصل درجۂ احسان ہے۔ ادائے احکام الٰہی اور شفقت علی الخلق مین درجہ احسان کا پیش نظر رکھنا خاصان خدا کا کام ہے شفقت علی الخلق کے اقسام بھی بہت ہین۔ سب مین اشرف و اعلیٰ صلۂ رحم کی پاسداری ہے۔ لہذا آیت زیر بیان مین عدل و احسان کے بعد ایتاء ذی القربیٰ کا حکم ہوا ہے اس ترتیب قرآنی پر ذرا گہری نظر ڈالو تو معلوم ہوگا کہ قرآن مجید کا لفظ لفظ اعجاز ہی اعجاز ہے۔ غرضکہ اوامر ثلاثہ کا ذکر تو اسطرح بیان کیا گیا اسکے ساتھ نواہی ثلاثہ کا ذکر ہوا ہے یعنے فحشاء منکر۔ بغی کا اسکے سمجھنے کے لیے اسبات کا ذکر کردینا ضرور ہے کہ نفس انسانی مین چار قوتین رکھی گئی ہین۔ قوت شہوانی۔ قوت غضبی۔ قوت شیطانی۔ قوت ملکی۔ ان چار قوتون مین قوت ملکی تو اصلاح و تہذیب کی محتاج نہین ہے کہ وہ خود ارواح قدسیہ کا نتیجہ ہے جو کچھ اصلاح کی ضرورت ہے وہ باقی تین قوتون کے لیے ہے۔ قوت شہوانی کا یہ کام ہے کہ وہ طبیعت کو لذائذ و شہوات کی طرف مائل کرتی ہے اسی کو فحش کہتے ہین۔ چنانچہ زنا کو لفظ فاحشہ کے ساتھ قرآن مجید مین ذکر کیا گیا ہے انہ کان فاحشۃ وساء سبیلا پس خلاف شریعت لذتون سے باز رہنے کا حکم یہی عن الفحشاء سے ہوا قوت غضبی کا ہمیشہ سے یہ کام ہے کہ درپئے آزار مخلوقات رہے اسی مین اُسکی لذت ہے۔ اسیلیے غیظ و غضب کو نظر کراہت سے دیکھا جاتا ہے چنانچہ اس مضمون کو

بہت ہی لطف کے ساتھ اس شعر مین ادا کیا گیا ہی ؎

می خور و مصحف بسوز و آتش اندر کعبہ زن     ساکن بت خانہ باش و مردم آزاری مکن

لفظ منکر سے یہی صفت مراد ہی۔ قوت شیطانی کا مقتضا یہ ہی کہ انسان جاہ و ترفع کا خواہان ہوتا ہی اور تقدم و ریاست کا طلبگار تاکہ ہمچشمون پر غالب رہے اسی مفہوم کو لفظ بغی سے ادا فرمایا گیا ہی یعظکم لعلکم تذکرون سے نزلنا علیک الکتاب تبیانا لکل شیٔ کے مضمون پر جو ابتداے آیات مین مذکور ہی خیال رکھنے کی توجہ دلائی گئی ہی۔ جوہر نفس انسانی در اصل پاک و منزہ ہی جبکا شمار زمرۂ ملائکہ مین ہی اور وہ ارواح عالیہ قدسیہ کا نتیجہ ہی۔ جب اسکا ظہور اس عالم مین ہوا تو وہ تعلقات سے بالکل مبرّا رہا ہی جن جن امور کے کرنے کا حکم ہوا ہی وہ موجب ترقی انسان ہین جو لوگ اعمال صالحہ کو کرتے ہین وہی قرب درگاہ رب العزت حاصل کرتے ہین انکا شمار ملائکہ مقربین مین ہی اور جن جن باتون کی ممانعت ہوئی ہی اگر انکی طرف طبیعت کا میلان ہو تو انسان سعادت سے محروم ہو جاتا ہی واوفوا بعھد اللہ اذا عاھدتم جب تم آپس مین قول و قرار کر لو تو اللہ کی قسم کو پورا کرو عہد سے بالخصوص بیعت اسلام مراد ہی جو رسول مقبول کے ہاتھ پر کی گئی تھی اسکا نقض جائز نہین ہی انّ الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم[1] اور عموماً مسلمانون کو قسم و عہد کا پاس کرنا چاہیے کہ ترک قسم بُری بلا ہی اور معاہدہ کا توڑنا مطلقاً ناجائز ہی خواہ عہد کسی مسلمان سے کیا گیا ہو یا کافر سے جاہلیت مین یہ دستور تھا

---

[1] ترجمہ (اے پیغمبر) جو لوگ (صلح حدیبیہ کے وقت) تمھارے ہاتھ پر (لڑ مرنے کی) بیعت کر رہے ہین وہ (تم سے نہین) بلکہ خدا سے بیعت کر رہے ہین یہ کہ تمھارا نہین بلکہ خدا کا ہاتھ انکے ہاتون پر ہی ۱۲

کہ ایک قوم سے معاہدہ کرنے کے بعد دوسری زبردست قوم سے سازوباز کرکے معاہدہ کو
توڑ دیا جاتا تھا اسلیے معاہدہ کا توڑنا ممنوع قرار دیا گیا ہے۔ کیونکہ معاہدہ ایک ایسی چیز
ہے کہ اسپر تمام دینی و دنیوی کاروبار کا مدار ہے۔ ولا تنقضوا الایمان بعد توکیدھا اور
قسمون کو پکا کرنے کے بعد نہ توڑا جاسے یہ پہلے مضمون کی تاکید ہے وقد جعلتم اللہ علیکم
کفیلا جبکہ حلف کی تکمیل خدا کے نام سے ہوتی ہے تو خدا اس معاہدہ کا کفیل ہوجاتا ہے اسکا
خلاف ہرگز جائز نہیں ہے ان اللہ یعلم ما تفعلون جو کچھ تم کررہے ہو اللہ اُس سے بخوبی واقف
ہے۔ اس سے ترغیب و ترہیب مقصود ہے یعنے معاہدہ پر اگر قائم رہوگے تو اُسکی نیک جزا
ملیگی والا نقض عہد کا خمیازہ اُٹھانا پڑیگا۔ ان آیات کے مفہوم پر غور کرنے سے صاف
معلوم ہوسکتا ہے کہ اصلاح نفس کے لیے کیسی پاک تعلیم ہوئی ہے بالخصوص قسم کا پاس معاہدہ
کی حفاظت ضروری قرار دیگئی ہے کیونکہ تمام معاملات دنیا و دین کا استحکام اسی سے ہے اگر انسان
اپنے قول و قرار کا پکا نہو تو اُسکا اعتبار ساقط ہوجاتا ہے۔ دنیا مین بھی اُسکو وقار کی نظر سے
نہین دیکھا جاتا اور وہ خدا کی نظر عنایت سے بھی گرجاتا ہے۔

**قولہ تعالی** مَا عِنْدَكُمْ يَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ وَلَنَجْزِيَنَّ الَّذِيْنَ صَبَرُوْا اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا
يَعْمَلُوْنَ ۝ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَجْرَهُمْ
بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ اِنَّهٗ لَيْسَ لَهٗ سُلْطٰنٌ
عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۝ اِنَّمَا سُلْطٰنُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يَتَوَلَّوْنَهٗ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِهٖ مُشْرِكُوْنَ ۝
ترجمہ جو (مال و متاع دنیا) تمہارے پاس ہے (وہ سب ایک نہ ایک دن) نبڑ ہوجائے گا اور جو

(اجر) اسد کے پاس ہر وہ (ہمیشہ ہمیشہ) رہے گا اور جن لوگون نے (دنیا مین) صبر کیا اُن کو (قیامت کے دن) اُن کے (اس) بہترین عمل کا صلہ ہم ضرور عطا فرمائین گے جو شخص نیک عمل کریگا مرد ہو یا عورت اور وہ ایمان بھی رکھتا ہو تو ہم (دنیا مین بھی) اُسکی زندگی اچھی طرح بسر کرائین گے اور انکو (آخرت مین بھی) اُن کے (ان) بہترین اعمال کا صلہ ضرور عطا فرمائین گے تو (اے پیغمبر) جب تم قرآن پڑھنے لگو تو شیطان مردود (کے وسوسون) سے خدا کی پناہ مانگ لیا کرو جو لوگ ایمان رکھتے ہین اور اپنے پروردگار پر بھروسہ کرتے ہین ان پر شیطان کا کچھ قابو نہین (چلتا) اُسکا قابو تو انھین لوگون پر (چلتا) ہی جو اُسکے ساتھ ارتباط رکھتے اور جو شریک خدا ٹھہراتے ہین۔

اسکے قبل نقض عہد و حلف سے بچنے کا ذکر ہوا ہی اور اب یہ ارشاد ہوتا ہی ماعندکم ینفد وماعند اللہ باق اگرچہ مال و متاع دنیا کی محبت مین عہد اسلام کو توڑ دیا جاتا ہی مگر یاد رہے کہ آخرت کی نعمتون کے مقابلہ مین مال و متاع دنیوی چندان قابل وقعت نہین ہی کہ یہ چند روزہ ہی اور وہ دائمی ولنجزین الذین صبروا باحسن ما کانوا یعملون جن لوگون نے دنیا مین صبر کیا اور شریعت کے پابند رہے انکو آخرت مین انکے بہترین عمل کا صلہ بھی دیا جائیگا من عمل صالحًا من ذکر او انثی وھو مؤمن فلنحیینہ حیوۃ طیبۃ ولنجزینھم اجرھم باحسن ما کانوا یعملون جو شخص نیک عمل کرے خواہ وہ مرد ہو یا عورت اور وہ ایمان بھی رکھتا ہو خدا کے فضل سے اسکی دنیوی زندگی بھی اچھی طرح بسر ہوگی اور آخرت مین بھی نیک اعمال کا صلہ ملیگا۔ حیات طیبہ سے مقصود یہ ہی کہ خدائے تعالی رزق حلال عطا فرمائے گا جو زندگی حلال کھانے سے ہوگی وہی اچھی ہی اور بعضون نے حیات طیبہ سے قناعت مراد لی ہی کیونکہ

حریص ہمیشہ محبت کدو کاوش مین مبتلا رہتا ہی اسکی زندگی اچھی حالت مین نہین گزرتی یا یہ کہ
مومنین کا قلب انوار معارف الٰہی سے روشن اور بھرا ہوا ہوتا ہی اسلیے اُنکے دل مین دنیا کے
رنج وملال کی سمائی نہین ہوتی اس لحاظ سے مومنین کی حیات کو حیات طیبہ کہتے ہین فاذا
قرأت القرآن فاستعذ باللہ من الشیطٰن الرجیم اے پیغمبر جب تم قرآن پڑھنے لگو تو شیطان
کے وسوسون سے خدا کی پناہ مانگ لیا کرو اسکے قبل نیک اعمال کے اختیار کرنے کی ہدایت
ہوئی ہی چونکہ قرآن کا پڑھنا تمام اعمال خیر مین بہترین عمل ہی اسلیے اسکے پڑھنے کا طریقہ بتلایا گیا ہی
کہ قرآن شروع کرنے سے قبل شیطان کے وسوسون سے پناہ مانگی جاے۔ گو اس آیت مین
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مخاطب ہین مگر مفہوم عام ہی ہر شخص کو چاہیے کہ قرآن مجید پڑھنے کے
پہلے اعوذ پڑھا کرے۔ جب خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ حکم ہوا ہی تو دوسرون سے
بدرجہ اولی متعلق ہی اس حکم سے اس بات کا احتمال تھا کہ شیطان کو قوت تصرف بھی حاصل ہی
جس سے بچنے کے لیے یہ حکم ہوا ہی اس وہم کو یون دفع فرمایا گیا ہی لیس لہ سلطان علی
الذین اٰمنوا وعلی ربھم یتوکلون جو لوگ ایمان رکھتے ہین اور خدا پر بھروسہ کرتے ہین اُن پر
شیطان کا کچھ قابو نہین ہی صرف وہ وسوسہ انداز ہی۔ جب نعوذ پڑھا جاتا ہی تو خدا اُس کے
وسوسہ کو دفع کردیتا ہی انما سلطانہ علی الذین یتولونہ والذین ھم مشرکون شیطان
کا قابو تو انھین لوگون پر چلتا ہی جو اسکے ساتھ ارتباط رکھتے اور خدا کے ساتھ شریک ٹھہراتے
ہین کیونکہ وہ شیطان کے بہکانے سے ہی مشرک ہو گئے ہین۔ اور اُسکے بس مین ہین۔ دیکھو
نیک کامون کے کرنے کی ہدایت کیسے عمدہ پیرایہ مین ہوئی ہی جب تک خدا پر اعتماد نہو اچھے

کامون کی تکمیل نہین ہوتی۔

**قولہ تعالیٰ** اُدۡعُ اِلٰی سَبِیۡلِ رَبِّکَ بِالۡحِکۡمَۃِ وَالۡمَوۡعِظَۃِ الۡحَسَنَۃِ وَجَادِلۡہُمۡ بِالَّتِیۡ ہِیَ اَحۡسَنُ ؕ اِنَّ رَبَّکَ ہُوَ اَعۡلَمُ بِمَنۡ ضَلَّ عَنۡ سَبِیۡلِہٖ وَہُوَ اَعۡلَمُ بِالۡمُہۡتَدِیۡنَ ۝ وَاِنۡ عَاقَبۡتُمۡ فَعَاقِبُوۡا بِمِثۡلِ مَا عُوۡقِبۡتُمۡ بِہٖ ؕ وَلَئِنۡ صَبَرۡتُمۡ لَہُوَ خَیۡرٌ لِّلصّٰبِرِیۡنَ ۝ وَاصۡبِرۡ وَمَا صَبۡرُکَ اِلَّا بِاللّٰہِ وَلَا تَحۡزَنۡ عَلَیۡہِمۡ وَلَا تَکُ فِیۡ ضَیۡقٍ مِّمَّا یَمۡکُرُوۡنَ ۝ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الَّذِیۡنَ اتَّقَوۡا وَّالَّذِیۡنَ ہُمۡ مُّحۡسِنُوۡنَ ۝ **ترجمہ** (اے پیغمبر لوگون کو) عقل کے کامون اور اچھی اچھی نصیحتون سے اپنے پروردگار کے رستے کی طرف بلاؤ اور اُنکے ساتھ بحث (بھی) کرو (تو) ایسے طور پر کہ وہ (لوگون کے نزدیک) بہت ہی پسندیدہ ہو (اے پیغمبر) جو کوئی خدا کے رستے سے بھٹکا تمھارا پروردگار اُس (کے حال) سے بخوبی واقف ہے اور (نیز) وہ اُن (لوگون کے حال) سے بھی بخوبی واقف ہے جو راہ راست پر ہین اور مسلمانو! دین کی بحث مین مخالفین کے ساتھ سختی بھی کرو تو ویسی ہی سختی کرو جیسی تمھارے ساتھ کی گئی ہے اور اگر (لوگون کی ایذاؤن پر) صبر کرو تو بہر حال صبر کرنے والون کے حق مین صبر بہتر ہے اور (اے پیغمبر تم مخالفون کی ایذاؤن پر) صبر کرو اور (خدا (کی توفیق) کے بدون تو تم صبر کر ہی نہین سکتے اور اِن (مخالفون کے حال) پر افسوس نکرو اور یہ لوگ جو (تمھاری مخالفت مین تدبیرین کیا کرتے ہین اُس سے دل تنگ نہو (کیونکہ) جو لوگ پرہیزگاری کرتے ہین اور جو (لوگون کے ساتھ) حسن سلوک سے پیش آتے ہین اللہ ان کا ساتھی ہے۔

ان آیات کے قبل قرآن مجید مین رسول مقبول کو ابراہیم علیہ السلام کی اتباع کا

حکم دیا گیا ہی جس سے کفار کو اسی بات کا بتلا دینا مقصود ہی کہ اسلام کوئی نیا دین نہین ہی
اہل اسلام ابراہیم علیہ السلام کے پاک طریقہ کے متبع ہین جسکو اور قومون نے ترک کر دیا ہی اسکے بعد
ہدایت مخلوقات کے طریقے بتلائے گئے ہین - پند حکمت آمیز - نصائح حسنہ مناظرہ پسندیدہ
کیونکہ ثبوت مین جو دلائل پیش کیے جاتے ہین وہ تین قسم کے ہی ہوتے ہین یعنے وہ دلائل
قطعی جنکے نقیض کا احتمال نہو تو ایسے دلائل کا نام حکمت ہی اگر انمین کچھ ظن کا احتمال
ہو تو وہ موعظت حسنہ مین داخل ہین - اگر دلائل سے طرف ثانی پر الزام قائم کرنا مقصود
ہو تو وہ جدل ہی جدل کے بھی دو قسم ہین ایک وہ حجت جسکی ترتیب اُن مقدمات سے ہوتی
ہی جو مسلمہ جمہور علما ہین ایک وہ کہ جسکی ترتیب انھین دلائل سے ہوتی ہی جسکو قائل اپنے
زعم مین صحیح مانتا ہی غرضکہ اس قسم کے دلائل سے جو بحث ہوتی ہی وہ مجادلہ حسنہ مین داخل
ہی بہرکیف جسطرح دلائل کے تین قسم ہین - علما بھی تین قسم کے ہین ایک تو کاملین جو طالب
معارف حقیقت و علم و یقین ہوتے ہین - جب ایسے علما سے مکالمہ کی ضرورت داعی
ہو اور انکو دین اسلام کی ہدایت کرنا مقصود ہو تو دلائل قطعیہ سے ہی بحث ہونا چاہیے
جو تعریف حکمت مین داخل ہین - اور ایک گروہ علما ہی جنکے بحث و مباحثہ کا مقصود صرف
خصم کا مغلوب کرنا ہوتا ہی حقیقت علم سے انھین کچھ سروکار نہین ہوتا جب ایسے علما سے
بحث درپیش آئے اور انکی ہدایت مطلوب ہو تو دلائل جدلی کو احسن طریقہ سے استعمال
کرنا چاہیے - طبقہ علما مین اس گروہ کو ناقصین کہتے ہین اور ایک گروہ متوسط ہی جو فطرت
اصلی اور سلامت طبع سے موصوف ہی ان لوگون کے ساتھ موعظت حسنہ سے کام لینا چاہیے

ادع الی سبیل ربك سے احسن تک آیت کا یہی مفہوم ہی ان ربك ھو اعلم بمن ضل عن سبیله جو کوئی خدا کے راستہ سے بھٹکے خدا اسکے حال سے بخوبی واقف ہی یعنے رسول مقبول کا کام صرف ان مذکورہ طریقون سے تبلیغ اسلام کے فرض کو ادا کر دینا ہی ہدایت کا عطا فرمانا خدائے عزوجل کا کام ہی وھو اعلم بالمھتدین اور خدا اُن لوگون کے حال سے بھی اچھی طرح واقف ہی جو راہ راست پر ہین کیونکہ نفوس بشریہ مختلف الماہیت ہین بعض نفس ایسے صاف و پاک ہین کہ انکو کثافت جسم سے کم تعلق ہی۔ بعض ایسے کثیف ہین کہ وہ عالم ارواح کی طرف ملتفت نہین ہوتے کدورت جسم سے ہی انکو زیادہ لگاو ہی قدرتاً ہر ایک مخلوق کی فطرت و ماہیت جُدا جُدا ہی فطرة الله التی فطر الناس علیھا لا تبدیل لخلق الله اور پھر ارشاد ہوا کہ فان عاقبتم فعاقبوا بمثل ما عوقبتم به مسلمانو! دین کی بحث مین مخالفین کے ساتھ سختی بھی کرو تو ویسی ہی سختی کرو جیسی تمھارے ساتھ کی گئی ہی یعنے مخالفین کے ساتھ بھی عدل و انصاف کا برتاؤ کیا جاے کسی بات مین حد سے تجاوز نہو کہ وہ ظلم مین داخل ہی اسلام مین ظلم روا نہین ہی ولئن صبرتم لھو خیر للصابرین اگر مخالفین کی ایذاؤن پر صبر کرو تو صبر کرنے والون کے حق مین صبر بہتر ہی یعنے انتقام سے عفو بہتر ہی واصبر اور صبر کرو یہ حکم ہی کہ صبر کرنا ہی چاہیے اگر ہدایت کیوقت فریق ثانی کی طرف سے خشونت کا برتاؤ ہو تو اسکا تحمل مشکل ہوتا ہی اسلیے ارشاد ہوا کہ وما صبرك الا بالله خدا کی توفیق کے سوا صبر ہو نہین سکتا بات یہ ہی کہ صبر ہو یا اور کوئی نیک کام ہو بدون عنایت الٰہی کے اُسکا وقوع ہو نہین سکتا ولا تك فی ضیقٍ مما یمکرون

اے پیغمبر مخالفون کے حال پر افسوس نکرو وہ جو کچھ مخالفت مین تمھاری تدبیرین کرتے ہین
اس سے آزردہ خاطر نہو۔ چونکہ جہاد مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مخالفین بھی قتل ہوتے
تھے اور انمین قرابتدار بھی شامل ہوتے تھے عجب نہین کہ ایسی حالت مین عزیز واقارب
کے مارے جانے کا رسول مقبول کو صدمہ ہوتا ہوگا اسیلیے اُن پر افسوس نکرنے کا حکم ہوا ہے
کہ وہ دین کے مخالف تھے کیونکہ یہ سب امور مشیت ایزدی سے وابستہ ہین جب انسان ایسے
تفکرات مین مبتلا ہوجاتا ہے تو اولًا انکے اثر بد سے خود بھی متاثر ہوتا ہے لہذا واقعات گزشتہ
اور مشکلات آیندہ خیال کرکے تردد مین اپنے کو نہ پھنسانے کی تعلیم ہوئی ہے ان اللہ مع الذین
اتقوا والذین ھم محسنون خدا اُن لوگون کا ساتھی ہے جو پرہیزگاری اختیار کرتے ہین اور
لوگون کے ساتھ نیک سلوک سے پیش آتے ہین۔

قوله تعالے وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ
اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ
مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا ۝ رَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَا فِيْ نُفُوْسِكُمْ اِنْ تَكُوْنُوْا صٰلِحِيْنَ
فَاِنَّهٗ كَانَ لِلْاَوَّابِيْنَ غَفُوْرًا وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا ۝ اِنَّ
الْمُبَذِّرِيْنَ كَانُوْٓا اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا ۝ وَاِمَّا تُعْرِضَنَّ عَنْهُمُ ابْتِغَآءَ رَحْمَةٍ
مِّنْ رَّبِّكَ تَرْجُوْهَا فَقُلْ لَّهُمْ قَوْلًا مَّيْسُوْرًا ۝ وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ
فَتَقْعُدَ مَلُوْمًا مَّحْسُوْرًا ۝ اِنَّ رَبَّكَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرًا بَصِيْرًا
وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ اِمْلَاقٍ نَحْنُ نَرْزُقُهُمْ وَاِيَّاكُمْ اِنَّ قَتْلَهُمْ كَانَ خِطْاً كَبِيْرًا ط

وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنَا اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً وَّسَآءَ سَبِيْلًا ۝ وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِىْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ ؕ
وَمَنْ قُتِلَ مَظْلُوْمًا فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهٖ سُلْطٰنًا فَلَا يُسْرِفْ فِّى الْقَتْلِ ؕ اِنَّهٗ كَانَ مَنْصُوْرًا
وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِىْ هِىَ اَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۖ وَاَوْفُوْا بِالْعَهْدِ ۖ اِنَّ
الْعَهْدَ كَانَ مَسْئُوْلًا ۝ وَاَوْفُوا الْكَيْلَ اِذَا كِلْتُمْ وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ ؕ ذٰلِكَ خَيْرٌ
وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ۝ وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ؕ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ
اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلًا ۝ وَلَا تَمْشِ فِى الْاَرْضِ مَرَحًا ۚ اِنَّكَ لَنْ تَخْرِقَ الْاَرْضَ وَ
لَنْ تَبْلُغَ الْجِبَالَ طُوْلًا ۝ كُلُّ ذٰلِكَ كَانَ سَيِّئُهٗ عِنْدَ رَبِّكَ مَكْرُوْهًا ۝ ذٰلِكَ مِمَّا
اَوْحٰٓى اِلَيْكَ رَبُّكَ مِنَ الْحِكْمَةِ ؕ وَلَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتُلْقٰى فِىْ جَهَنَّمَ مَلُوْمًا
مَّدْحُوْرًا ترجمہ اور تمھارے پروردگار نے حکم قطعی دے دیا ہی کہ (لوگو!) اسکے سوا
کسی کی عبادت نہ کرنا اور والدین کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آنا (اے مخاطب)
اگر والدین مین سے ایک یا دونون تیرے سامنے بڑھاپے کو پہونچین تو اُن کے آگے
ہون بھی نکرنا اور نہ انکو جھڑکنا اور اُن سے کچھ کہنا (سننا ہو تو) ادب کے ساتھ کہنا (سننا)
اور محبت سے خاکساری کا پہلو اُنکے آگے جھکائے رکھنا اور (انکے حق مین) دعا کرتے رہنا
کہ اے میرے پروردگار جسطرح انھون نے مجھے چھوٹے سے پالا ہی اور میرے حال پر رحم
کرتے رہے ہین (اسیطرح تو بھی ان پر) اپنا رحم کیجیو۔ (لوگو!) تمھارے دل کی بات کو تمھارا
پروردگار خوب جانتا ہی اگر تم (حقیقت مین) سعادتمند ہو (اور تم سے ماں باپ کے حق
مین بھولے سے کوئی فروگذاشت بھی ہوگئی ہوگی) تو (وہ تمکو معاف کر دیگا کیونکہ) وہ توبہ

کرنے والون (کی خطاؤن) کا بخشنے والا ہی اور رشتہ دار اور غریب اور مسافر (ہر ایک) کو
اُسکا حق پہونچاتے رہو اور (دولت کو) بیجا مت اُڑاؤ (کیونکہ دولت کے) بیجا اُڑانے والے
شیطانون کے بھائی ہین اور شیطان اپنے پروردگار کا بڑا ہی ناشکرا ہی اور اگر تم کو اپنے
پروردگار کے فضل کے انتظار مین جسکی تم کو توقع ہو (بمجبوری) ان (غربا) سے منھ پھیر نا پڑے
تو نرمی سے انکو سمجھادو اور اپنا ہاتھ نہ تو اتنا سکیڑو (گویا) گردن مین بندھا ہی اور نہ بالکل
اسکو پھیلا ہی دو (ایسا کروگے) تو تم ایسے بیٹھے رہ جاؤگے کہ لوگ تمکو ملامت بھی کرین گے
(اور) تم تہیدست بھی ہوگے (اے پیغمبر) تمھارا پروردگار جسکی روزی چاہتا ہی فراخ
کردیتا ہی اور (جسکی روزی چاہتا ہی) تنگ کردیتا ہی (اور) وہ اپنے بندون (کے حال) سے
باخبر (اور انکی ضرورتون کا) دیکھنے والا ہی۔ اور (لوگو!) افلاس کے ڈر سے اپنی اولاد کو قتل
نکرو اُن کو اور تم کو ہم ہی روزی دیتے ہین اولاد کا جان سے مارنا بڑا بھاری گناہ ہی اور زنا کے
پاس (ہوکر بھی) نہ پھٹکنا کیونکہ وہ بیحیائی ہی اور بہت ہی بُرا چلن ہی اور (کسیکی) جان کو جس کا
مارنا اللہ نے حرام کردیا ہی ناحق قتل نکرنا اور جو شخص ظلم سے مارا جاے تو ہم نے اُسکے والی
(وارث کو (قاتل سے قصاص لینے کا) اختیار دیا ہی تو اسکو چاہیے کہ خون (کا بدلہ لینے) مین
زیادتی نکرے کیونکہ (واجبی بدلہ لینے مین بھی) اسکی جیت ہی اور جب تک یتیم اپنی جوانی کو نہ پہونچے
اسکے مال کے پاس بھی نہ جانا مگر ایسی طرح پر کہ (یتیم کے حق مین) بہتر ہو۔ اور عہد کو پورا کیا کرو
کیونکہ (قیامت مین) عہد کی بازپرس ہوگی اور جب ناپ کرو تو پیمانے کو بھر کر دیا کرو اور (تول کر
دینا ہو تو) ڈنڈی سیدھی رکھکر تولا کرو (معاملے کا) یہ بہتر (طریق) اور (اسکا) انجام بھی اچھا ہی

اور (اے مخاطب) جس بات کا تجھکو علم (یقینی) نہین (اٹکل پچو) اسکے پیچھے نہ ہولیا کر کیونکہ کان اور آنکھ اور دل ان سب سے (قیامت کے دن) پوچھ گچھ ہونی ہی اور زمین مین اکڑ کر نہ چلا کر کیونکہ (اس دھماکے کے ساتھ چلنے سے) تو زمین کو تو پھاڑ نہ سکے گا اور نہ (تن کر چلنے سے) پہاڑون کی لمبائی کو پہونچ سکے گا اور (اے پیغمبر) سب باتون مین جو جو بُری ہین سب ہی تو تمہارے پروردگار کے نزدیک ناپسند ہین اور (اے پیغمبر) یہ باتین (بھی) ان عقل (و دانش) کی باتون مین سے ہین جنکو تمہارے پروردگار نے تمہاری طرف وحی کیا ہی اور خدا کے ساتھ اور معبود نہ بنانا ورنہ تم ملزم (اور) راندۂ (درگاہ) بنا کر جہنم مین جھونک دیے جاؤ گے۔

اسکے قبل اصل اصول ایمان یعنے توحید کا ذکر قرآن مجید مین ولا تجعل مع اللہ الہا اٰخر سے ہوا ہی اب آیات زیر بیان مین شرائط ایمان کا ذکر یون فرمایا گیا ہی وقضٰی ربك الا تعبدوا الا ایاہ خدا نے قطعی حکم دیدیا ہی کہ اُسکے سوا کسی کی عبادت نہ کیجائے کیونکہ عبادت کمال فعل تعظیمی کو کہتے ہین جسکا مستحق وہی منعم حقیقی ہی۔ وجود۔ حیات۔ قدرت۔ عقل وغیرہ ایسے انعامات ہین کہ سب خدائے عزوجل کے قبضۂ قدرت مین ہین اور کسی کا بس اُن پر نہین ہی وبالوالدین احسانا اور والدین کے ساتھ نیک سلوک کرنا۔ خدائے تعالیٰ نے پہلے اپنی عبادت ادا کرنے کے لیے حکم دیا ہی اسکے بعد والدین کے ساتھ حسن سلوک کا حکم فرمایا ہی اسلیے کہ گو انسان کے پیدا کرنے کی قدرت تو اسکے سوا کسی کو نہین ہی پیدایش کا سبب ظاہری دنیا مین ماں باپ ہین پس پہلے سبب حقیقی کی اطاعت ہوئی پھر سبب ظاہری کی اما یبلغن عندك الکبر احدھما او کلاھما اگر والدین مین سے کوئی ایک بڑھاپے کو

پھونچ جائین یعنے بوجہ پیری کے دنیا کے کاروبار سے عاجز ہو جائین تو پانچ باتون کا لحاظ رکھنا ضرور ہے۔

(۱) فلا تقل لھما اف۔ مان باپ کے آگے ہون بھی نکرنا چاہیے یعنے خفیف سے خفیف گستاخانہ کلام سے پرہیز کرنا چاہیے۔

(۲) ولا تنھرھما مان باپ کو جھڑکنا نہ چاہیے یعنے اُنکے قول کو رونکرنا چاہیے۔

(۳) وقل لھما قولا کریما مان باپ سے ادب کے ساتھ گفتگو کرنا چاہیے بلند آوازی سے گفتگو کرنا گھور کر دیکھنا خلاف ادب ہے۔

(۴) واخفض لھما جناح الذل من الرحمۃ محبت سے خاکساری کا پہلو اُنکے آگے جھکائے رکھنا یعنے مان باپ کے ضعف و بُڑھاپے کی حالت مین ان کے ساتھ رحم و کرم کے ساتھ پیش آنا ضرور ہے۔

(۵) وقل رب ارحمھما کما ربیانی صغیرا مان باپ کے حق مین دعاے خیر کرنا کہ اے پروردگار جسطرح اُنھون نے مجھے چھوٹے سے کو پالا ہے اور میرے حال پر رحم کرتے رہے ہین اسی طرح تو بھی ان پر اپنا رحم کیجیو۔

اسکے بعد ارشاد ہوا کہ ربکم اعلم بما فی نفوسکم تمھارے دل کی بات کو خدا اچھی طرح جانتا ہے عبادت آلہی اور والدین کی خدمتگزاری خلوص دل سے کرین ظاہرداری مقبول نہین ہے ان تکونوا صالحین اگر تم سعادت مند ہو خالصًا لوجہ اللہ عبادت کرنا مان باپ کی خدمت مین مشغول رہنا صالحین کا حصہ ہے۔ ہر ایک کو یہ بات نصیب نہین ہوتی فانہ کان

للاوابین غفورًا تم سے مان باپ کے حق مین بھولے سے کوئی فروگذاشت بھی ہوگئی ہو تو
خدا اسے تعالی معاف کردیگا۔ عمدًا مان باپ سے گستاخی کرنا منع ہو کہ وہ محل خوف ہو اگر دین و دنیا
کی بھلائی و سرسبزی مقصود ہو تو والدین کے وجود کو غنیمت سمجھنا چاہیئے کہ اس سے بڑھکر کوئی
نعمت نہین ہو وات ذالقربے حقہ والمسکین وابن السبیل ولاتبذر تبذیرا رشتہ دار اور
غریب اور مسافر ہر ایک کو اُسکا حق پہونچاتے رہو اور دولت کو بیجا مت اُڑاؤ۔ والدین کے بعد
قریب کے رشتہ دارون کے ساتھ سلوک کرنا چاہیئے اور بلحاظ ترتیب ہر ایک عزیز کی خبر گیری
لازم ہو اسکے بعد غربا و مسافرین کی پرداخت مدنظر رکھین۔

عثمان ابن اسود کہتے ہین کہ ایک بار مین مجاہد کے ساتھ طواف کعبہ مین مشغول تھا
مجاہد نے کوہ ابو قبیس کی طرف اپنے سر کو اُٹھایا اور فرمایا کہ اگر کوئی شخص اِس پہاڑ کے برابر مال کو
خدا کی راہ مین صرف کر دے تو وہ مسرفین مین داخل نہین ہو ایک درہم بھی بُرے کام مین خرچ
کرنا اسراف ہو۔

عبداللہ بن عمر سے روایت ہو کہ ایک مرتبہ رسول مقبول سعد کے پاس تشریف فرما ہوئے
وہ وضو کر رہے تھے آپ نے پوچھا کہ اے سعد کیون پانی زیادہ خرچ کرتے ہو تو سعد نے عرض کیا
مین وضو اچھی طرح کرنا چاہتا ہون کیا وضو مین بھی کچھ پانی زیادہ صرف ہو جاے تو اسراف مین داخل ہو
تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا وان کنت علے نھر جار اگر تم نہر جاری سے بھی وضو کرو
تو زیادہ پانی صرف نہ کیا کرو۔ ان المبذرین کانوا اخوان الشیطین بیجا صرف کرنے والے
شیطانون کے بھائی ہین شیطان زمرۂ ملائکہ مین تھا اس نعمت کی قدر نکر کے خدا کی نافرمانی کی

اسطرح مال بھی خدا کی نعمت ہی اور جو اسکو بیجا اُڑلے تو وہ نعمت کی قدر نہ جاننے مین شیطان کا
بھائی ہوا دولت بیجا اُڑائی جاتی ہی تو اکثر شیطانی حرکات اور ممنوعات شرعیہ مین اُڑائی
جاتی ہی اس اعتبار سے بھی دولت کے بیجا صرف کرنے والے شیطان کے بھائی ٹھہرے
اور ساتھ ہی شیطان کی یہ صفت بیان ہوئی ہی وکان الشیطان لربه کفورا شیطان خدا کا
بڑا ہی ناشکرا ہی کیونکہ وہ اپنے اوقات فتنہ وفساد اور بُرے کامون مین صرف کرتا ہی پس
جن لوگون کو اللہ تعالی نے اپنے فضل وکرم سے مال و دولت دیا ہی اگر اُسکو فضول کامون مین
اُڑا دیتے ہین تو وہ بڑے ہی ناشکرے ہین اور جلد مفلس ہوجائینگے اس آیت کے نزول
کی وجہ یہ ہی کہ عموماً عرب کی عادت تھی کہ لوٹ کھسوٹ کر کی مال جمع کرتے تھے اور اسکو اظہار شان
وشوکت مین صرف کرتے تھے اور مشرکین قریش کی یہ عادت تھی کہ وہ اپنے مال کو زیادہ تر لوگون کو
اسلام سے باز رکھنے یا اسلام کی توہین مین خرچ کرتے تھے تو ان بُرے افعال کے ترک
کے لیے یہ آیت نازل ہوئی واما تعرضن عنهم ابتغاء رحمة من ربك ترجوها فقل
لهم قولا میسورا اور اگر تم کو اپنے پروردگار کے فضل کے انتظار مین جسکی تم کو توقع ہو بیچاری
غربا سے مُنھ پھیرنا پڑے تو نرمی سے انکو سمجھا دو۔ یعنے اگر عسرت کے سبب سے خویش و اقارب
کی دستگیری ناممکن ہو تو انکو آہستہ و نرمی سے سمجھا دیا جاسے خشونت کا برتاؤ نہ کیا جائے
ولا تجعل يدك مغلولة الى عنقك ولا تبسطها كل البسط فتقعد ملوما محسورا اور اپنا
ہاتھ نہ تو اتنا سُکیڑو کہ گویا گردن مین بندھا ہی اور نہ بالکل اسکو پھیلا ہی دو ایسا کروگے تو تم ایسے
انیٹھے رہ جاؤگے کہ لوگ تم کو ملامت بھی کرینگے اور تم تہیدست بھی ہوجاؤگے اِس سے گویا

مال کے خرچ کرنے کا طریقہ بتلایا گیا ہو کہ اعتدال کے ساتھ ہو ولا تجعل یدك مغلولة الی عنقك سے یہ مراد ہو کہ اہل وعیال وغیرہ کے مصارف مین تنگی وبخل اختیار نکرین ولا تبسطھا کل البسط اور اسراف سے بھی احتراز کرین - آدمی خیر خیرات مین نہ تو ایسا بخل کرے کہ مٹھی کھلی ہی نہین اور نہ اتنی واد ودہش کرے کہ آپ تکلیف اُٹھاے اور لوگ اُلٹے ملامت کرین سوء تدبیر اور ترک احتیاط سے مصائب مین مبتلا ہون ان ربك یبسط الرزق لمن یشآء ویقدر تمھارا پروردگار جسکی روزی چاہتا ہو فراخ کردیتا ہو اور جسکی روزی چاہتا ہو تنگ کردیتا ہو یعنے جسکے حق مین جسقدر مفید ہو اسد اُسی قدر دیتا ہو انه کان بعبادہ خبیرا بصیرا وہ اپنے بندون کے حال سے باخبر اور اُنکی ضرورتون کا دیکھنے والا ہو وہ ہر ایک کو بقدر مصلحت دیتا ہو ولا تقتلوا اولادکم خشیة املاق لوگو! افلاس کے ڈر سے اپنی اولاد کو قتل نکرو عرب مین دستور تھا کہ لڑکیون کو پیدا ہوتے ہی یہ سمجھکر مار ڈالتے تھے کہ وہ کچھ کما نہین سکتین برخلاف لڑکون کے کہ وہ کمائی کرسکتے ہین اور لوٹ مار مین باپ کے ساتھ شریک ہو سکتے ہین اور نیز غربا کی لڑکیان اہل کفو مین قدر کی نگاہ سے نہین دیکھی جاتی تھین ناگزیر دوسرے خاندان مین نکاح کردینے کی ضرورت ہوتی تھی اسیلیے ننگ وعار سے لڑکیون کو زندہ دفن کردیتے تھے خداے تعالی نے اس بدرسم کو ترک کرنے کا حکم فرمایا کہ نحن نرزقھم وایاکم ہم انکو بھی روزی دیتے ہین اور تم کو بھی - رزق کا دینا خدا کے اختیار مین ہو جیسا وہ مردون کو رزق دیتا ہو ویسا ہی عورتون کو بھی دیتا ہو ان قتلھم کان خطأ کبیرا بیشک اُنکا قتل کرنا بڑا ہی گناہ ہو حقیقت مین اپنی اولاد کو مار ڈالنے سے بڑھکر کوئی گناہ ہو نہین سکتا -

ولاتقربوا الزنا انه کان فاحشة وساء سبیلا اور زنا کے پاس نہ جاؤ کہ وہ بے حیائی اور بہت برا چلن ہے۔ احکام قرآنی مصالح معاش ومعاد پر مبنی ہین چنانچہ فعل زنا کی قباحتون پر غور کرو تو معلوم ہو سکتا ہے کہ اس سے نسب مین خرابی پیدا ہوتی ہے باہمی حصہ ترکہ مین جھگڑے پیدا ہوتے ہین زنا سے جو اولاد پیدا ہوتی ہے اُنکی تعلیم وتربیت کا کافی خیال نہین ہوتا انکے ساتھ تعظیم وتکریم کا برتاؤ نہین کیا جاتا وہ بیوقعتی کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہین دیدہ دانستہ اولاد ضائع ہوجاتی ہے جب عورت کو شرعی طور سے ایک شخص سے خاص تعلق نہو تو وہ بے قید رہتی ہے جن مردون سے اسکو تعلق ہوتا ہے کبھی اُنمین باہمی کشت وخون کی نوبت بھی آجاتی ہے۔ اکثر سنا گیا ہے کہ زانی عورتین کمسن بچون کو رسوائی کے خیال سے مارڈالتی ہین۔ زانیہ عورت سے مرد کو الفت پیدا نہین ہوتی زانی ابنائے جنس مین کم نظری سے دیکھا جاتا ہے زناکاری ایسا قبیح فعل ہے کہ بلحاظ نتائج کے انسان وبہائم کے افعال مین کوئی فرق باقی نہین رہتا ازدواج سے مقصود شہوت رانی ہی نہین ہے بلکہ امور خانہ داری مین زن وشوہر ایک دوسرے کے مدد ومعاون ہوتے ہین۔ مرد کا کام کمائی ہے تو عورت کا کام کفایت شعاری سے بال بچون کی پرورش وتربیت مین اُسکا صرف کرنا ہے۔ امور خانہ داری کی دیکھ بھال عورت سے ہی متعلق ہے۔ ان سب کامون کا انجام اطمینان سے اُسیوقت ہوسکتا ہے کہ عورت کو ایک مرد سے تعلق ہو۔ اگر وہ مطلق العنان ہو تو تدبیر منزل مین فرق ونقصان عظیم پیدا ہوجاتا ہے غرضکہ کوئی دانشمند اس فعل کو اچھی نگاہ سے نہین دیکھتا جو کوئی خدا کے حکم کے خلاف اس فعل کا ارتکاب کرے وہ مبتلائے آفات ہوجاتا ہے دیکھو

صدہا مرد وعورت زناکاری کے سبب سے اقسام کی بیماریون مین مبتلا ہوتے ہین اور دنیا سے
نامراد اُٹھ جاتے ہین صدہا گھر برباد ہو جاتے ہین اور آخرت کی روسیاہی مزید بران ہی
ولاتقتلوا النفس التی حرم اللہ الا بالحق اور کسی کی جان کو جسکا مارنا اللہ نے حرام
کردیا ہی ناحق قتل نکرنا۔ کفر کے بعد کسی کا ناحق قتل کرنا گناہ کبیرہ مین داخل ہی۔ زنا کی حرمت
کا ذکر کرنے کے بعد قتل ناحق کا ذکر کیا گیا ہی اسکی وجہ یہ ہی کہ زنا سے انسان کا نطفہ
ضائع ہو جاتا ہی اور قتل مین وجود انسان ضائع کر دیا جاتا ہی نظم بیان قرآنی پر غور کرنے
سے عجیب نکات ظاہر ہوتے ہین کہ جس سے اعجاز بیان کا ثبوت ملتا ہی قتل کے معنے ضرر
کے ہین ماجعل علیکم فی الدین من حرج دین اسلام مین کسی کو ضرر پہونچانا جائز نہین ہی
قال علیہ الصلوٰۃ والسلام الآدمی بنیان الرب ملعون من ھدم بنیان الرب
رسول مقبول علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہی کہ انسان خدا کی بنائی ہوئی عمارت ہی جس نے
اس عمارت کو مٹادیا وہ لعنتی ہی۔ انسان عبادت کے لیے پیدا گیا ہی جیسا کہ ارشاد ہوا ہی
وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون تو انسان اپنے فرض کو اُسوقت پورا کرسکتا ہی
کہ جب اُسکا وجود باقی رہے اسلیئے ناحق انسان کا قتل کرنا ناجائز ہی الا بالحق کا مفہوم یہ ہی
کہ بعض اوقات اسباب عارضی کے لاحق ہونے سے قتل بھی جائز ہی مثلاً قصاص کی حالت
مین یا حالت ارتداد مین یا نکاح والا زنا کرنے کی صورت مین جیسا کہ حدیث مین وارد ہی قال[1]

[1] رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مسلمان کا قتل کرنا تین صورت سے جائز ہی ایک تو مرتد ہو جانا دین اسلام
سے۔ دوسرے نکاح والا زنا کرے۔ تیسرے خون کے بدلے خون ۱۲

علیہ السلام لایحل دم امری مسلم الا باحدی ثلاث کفر بعد ایمان و زنا بعد احصان و قتل
نفس بغیر حق اور تارک نماز کے قتل مین اختلاف ہی۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس تارک
نماز کا قتل بھی جائز ہی مگر امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک جائز نہین ہی و من قتل مظلوما
فقد جعلنا لولیہ سلطانا فلا یسرف اور جو شخص ظلم سے مارا جاوے تو اُسکے والی وارث
کو قاتل سے قصاص لینے کا حکم دیا گیا ہی تو اُسکو چاہیے کہ خون کا بدلہ لینے مین زیادتی نکرے
یعنے یا دیت لیوے یا عفو کر دیوے وان تعفوا اقرب للتقوے زیادہ سے زیادہ یہ کہ قصاص
پر اکتفا کرے۔ ایام جاہلیت مین قاتل کے معاوضہ مین اُسکے قبیلہ کے لوگ مار ڈالے جاتے
تھے یا صرف قتل قاتل پر قناعت نکرکے قاتل کے ناک کان وغیرہ کاٹ ڈالے جاتے تھے
ایسے وحشیانہ افعال دائمی بغض و عداوت کے باعث ہوتے تھے جس سے مدتون
قاتل و مقتول کے قبیلون مین جنگ وجدال کا سلسلہ جاری رہتا تھا اور بندگان خدا
کی بربادی و تباہی ہوتی تھی انہ کان منصورا واجبی بدلہ لینے مین بھی اُسکی جیت ہی کہ جب
دنیا مین قاتل قصاص مین مارا گیا اور آخرت مین بوجہ مظلومیت بہت کچھ ثواب خدا کے
یہان سے ملیگا۔ اور قاتل عذاب مین مبتلا ہوگا تو مقتول کی ہر طرح جیت رہی۔ ولا تقربوا
مال الیتیم الا بالتی ھی احسن حتی یبلغ اشدہ جب تک یتیم اپنی جوانی کو نہ پہونچ لے
اُسکے مال کے پاس بھی نہ جانا مگر ایسی طرح پر کہ اسکے حق مین بہتر ہو۔ زنا اور قتل کی ممانعت
تو اسوجہ سے ہوئی کہ اُس سے ہدم بنیان انسانی لازم آتی ہی۔ جان کے بعد مال کا
درجہ ہی کہ مال کا اتلاف بھی جائز نہین ہی۔ خاصکر مال یتیم تو بدرجہ اولیٰ لائق لحاظ ہی مگر جائز

طریق سے لے سکتے ہین جیسے مزدوری یا تجارت مین یا اجرت نگرانی مین بشرطیکہ ولی محتاج
ہو واوفوا بالعهد ان العهد کان مسئولا اور عہد کو پورا کیا کرو کیونکہ عہد کی بازپرس ہوگی جب
فیما بین دو شخص کے جائز معاہدہ ہوجاے - جیسے معاہدہ بیع و شرکت و نکاح وغیرہ تو اسکا
ایفا واجب ہی - معصیت مین عہد جائز نہین ہی واوفوا الکیل اذا کلتم اور جب ناپ کر دو
تو پیمانے کو بھر کر دیا کرو - ناپ کم کرنے والون کے لیے سخت عذاب ہی جیسا کہ ارشاد ہوا ہی [له]
ویل للمطففین الذین اذا اکتالوا علی الناس یستوفون واذا کالوهم او وزنوهم یخسرون
اور پھر حکم ہوا وزنوا بالقسطاس المستقیم اور تول کر دینا ہو تو ڈنڈی سیدھی رکھکر تولا کرو
اکثر ناپ تول مین خفیف فائدے کے خیال سے کمی کر دیجاتی ہی - اسکا بڑا ہوا خدشہ ہے
جبکہ بیع و شرا کی عام طور پر ضرورت ہی اسلیے حقوق کے حفاظت کے لحاظ سے خدا تعالے
نے کمی نکرنے کی ناپ تول مین سخت ممانعت کر دی تا کہ کوئی گھاٹے مین نپڑے ذلك
خیر واحسن تاویلا معاملہ کا یہ بہتر طریقہ ہی اور اسکا انجام بھی اچھا ہی - ناپ تول کی حفاظت
کرنے والون کا دنیا مین نیکی سے نام لیا جاتا ہی - انکا بیوپار بھی خوب چلتا ہی وہ آخرت کے
عذاب سے بھی مصون رہین گے - اور ثواب عظیم سے بہرہ مند ہون گے ولا تقف
ما لیس لك به علم ان السمع والبصر والفواد کل اولئك کان عنه مسئولا جس بات کا
علم یقینی نہو اسکے پیچھے نہو لیا کرو کیونکہ کان - آنکھ - اور دل ان سب سے قیامت کے
دن پوچھ ہوگی - یعنے جس بات کا کافی علم نہو اسمین اٹکل سے حکم لگانے کی ممانعت ہی یہ ایک

[له] کم دینے والون پر بڑی ہی تباہی ہی کہ لوگون سے ناپ کرلین تو پورا لین اور جب انکو ناپ کریا تول کر دین تو کم دین ۱۲

وسیع مسئلہ ہے اگر اسکو بالاستیعاب لکھا جاوے تو مضمون مین بہت طوالت ہو جائیگی اسیلئے مختصراً
اسقدر لکھنا کافی ہے کہ مشرکین کو ممانعت ہوئی ہے کہ بوجہ تقلید آبائی جن مذہبون کو وہ صحیح مانتے
ہین اور جن بتون کی وہ پرستش کرتے ہین یہ طریقہ محض غلط ہے ترک کردین کہ یہ طرز خواہشات
نفسانی پر مبنی ہے اور بس ان هی الا اسماء سمیتموها انتم وآباء کم ما انزل الله بها من
سلطان ان یتبعون الا الظن وما تهوے الانفس ابن عباس رضی اللہ عنہ نے اس آیت
کو شہادت سے متعلق کیا ہے آپ فرماتے ہین کہ گواہی اس واقعہ کی دینا چاہیے کہ جو آنکھ سے
دیکھا گیا ہو یا کان سے سنا گیا ہو اور دل مین اچھی طرح محفوظ ہو۔ چونکہ واقعات کا علم یا
تو حواس سے حاصل ہوتا ہے یا عقول سے لہذا قیامت کے روز اعضا سے بھی سوال ہوگا کان سے یہ پوچھا جائیگا
کہ ناجائز باتون کو کیون سنا گیا۔ آنکھ سے یہ سوال ہوگا کہ جن چیزون کا دیکھنا محرمات مین
داخل تھا ان کو کیون دیکھا گیا۔ دل سے یہ سوال ہوگا کہ جو امور قابل توجہ نہ تھے انکی جانب
کیون توجہ کی گئی ولا تمش فی الارض مرحا انك لن تخرق الارض ولن تبلغ الجبال
طولا زمین پر اکڑ کر نہ چلا کرو دھما کے سے چلنے سے زمین کو کوئی پھاڑ نہین سکتا
اور نہ پہاڑون کی لمبائی کو پہونچ سکتا ہے۔ جسکا مقصد یہ ہے کہ غرور و تکبر کو ترک کرین اور
عجز و انکسار اختیار کرین وعباد الرحمن الذین یمشون علی الارض هونا انسان تو ایسا ضعیف
و عاجز ہے کہ نہ تو وہ دب کر چلنے کے وقت زمین کو پھاڑ سکتا ہے اور نہ سر اونچا کر کے چلنے
کے وقت پہاڑون کی اونچائی سے مقابلہ کر سکتا ہے۔ جبکہ انسان کی ایسی حالت ہے
تو غرور و تکبر شایان حال نہین ہے کل ذلك كان سيئه عند ربك مكروها اے پیغمبر

جو باتین بُری ہین وہ سب تمھارے پروردگار کے نزدیک ناپسند ہین۔ اُنھین امور کی
ممانعت ہوئی ہی جنکو نواہی کہتے ہین اور جو اعمال محبوب کردگار ہین وہی اوامر مین داخل
ہین ذلك مما اوحی الیك ربك من الحکمۃ یہ عقل و دانش کی باتین ہین جنکو تمھارے
پروردگار نے تمھارے طرف وحی کیا ہی۔ ان آیات مین جن احکام کا ذکر ہوا ہی وہ تمام
ادیان مین واجب العمل ہین اور موجب فلاح دارین۔ ابن عباس سے روایت ہی کہ موسی
علیہ السلام کو بھی یہ آیات مرحمت ہوے تھے ولا تجعل مع اللہ الٰہا اٰخر فتلقی فی جھنم ملوما
مدحورا خدا کے ساتھ اور معبود نہ بنانا ورنہ تم ملزم اور راندۂ درگاہ بنا کر جہنم مین جھونک
دیے جاؤگے پس مفہوم آیات پر غور کرو۔ ترک شرک۔ عبادت الٰہی۔ حقوق والدین۔ ترک
بخل۔ میانہ روی۔ ممانعت تلف اولاد قتل۔ ایفاے عہد۔ حفاظت اصول تجارت۔ ترک
تکبر وغیرہ کی کس عمدہ پیرایہ مین ہدایت ہوئی ہی کیا اس سے بہتر بھی اخلاقی تعلیم ہو سکتی ہی۔

قولہ تعالے اَقِمِ الصَّلٰوۃَ لِدُلُوْكِ الشَّمْسِ اِلٰی غَسَقِ الَّیْلِ وَقُرْاٰنَ الْفَجْرِ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ کَانَ مَشْهُوْدًا
وَمِنَ الَّیْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ عَسٰۤی اَنْ یَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ۝ وَقُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِیْ
مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِیْرًا
وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۝ اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَهُوْقًا وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ
شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا ۝ وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَی الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ
وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ کَانَ یَئُوْسًا ۝ قُلْ کُلٌّ یَّعْمَلُ عَلٰی شَاکِلَتِهٖ فَرَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ
اَهْدٰی سَبِیْلًا ۝ وَیَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الرُّوْحِ قُلِ الرُّوْحُ مِنْ اَمْرِ رَبِّیْ وَمَآ اُوْتِیْتُمْ مِّنَ الْعِلْمِ

اِلَّا قَلِیْلًا ۝ ترجمہ (اے پیغمبر) آفتاب کے ڈھلنے سے رات کے اندھیرے تک (ظہر۔
عصر۔ مغرب۔ عشار کی) نمازین پڑھا کرو اور صبح (بھی) کیونکہ نماز صبح کا وقت نور ظہور کا
وقت ہی اور رات کے ایک حصہ مین (نماز) تہجد بھی پڑھا کرو (اور نمازین تو فرض ہین اور یہ)
تمھاری (نماز) نفل (ہی) عجب نہین کہ (اسکی برکت سے) تمھارا پروردگار (قیامت کے دن)
تمکو مقام محمود مین پہونچا سے اور یہ دعا مانگا کرو کہ اے میرے پروردگار (آخر مجھکو مکہ
چھوڑکر کسی جگہ جا کر رہنا ہی تو جہان) مجھکو (پہونچاے خیر سے) اچھی جگہ پہونچائیو۔ اور
(جب) مجھکو (کافرون کے نرغہ سے نکالے خیر سے) اچھی طرح نکالیو اور (اپنے یہان سے
مجھکو (دشمنون پر) فتحیابی کے ساتھ غلبہ دیجیو اور (اے پیغمبر) لوگون سے کہدو کہ (بس دین)
حق آیا اور (دین) باطل نیست و نابود ہوا اور (دین) باطل تو نیست و نابود ہونے والا ہی تھا
اور ہم نے قرآن مین ایسی ایسی باتین اُتاری ہین جو ایمان والون کے لیے (امراض روحانی
کا) علاج اور موجب رحمت ہین اور نافرمانون کو تو اس سے اور (اُلٹا) نقصان ہی ہوتا ہی
اور جب ہم انسان کو کوئی نعمت عطا فرماتے ہین تو (اُلٹا ہم سے) مُنھ پھیرتا اور پہلو تہی کرتا ہی
اور جب اُسکو (کوئی) تکلیف پہونچتی ہی تو آس توڑ بیٹھتا ہی (اے پیغمبر ان لوگون سے) کہدو
کہ ہر ایک اپنے طور پر عمل کرتا ہی پھر (تم مین سے) جو ٹھیک سیدھے رستہ پر ہی تمھارا پروردگا
اسکو خوب جانتا ہی اور (اے پیغمبر لوگ) تم سے روح کی حقیقت دریافت کرتے ہین تو
(اُن سے) کہدے کہ روح (بھی) میرے پروردگار کا ایک حکم ہی اور تم لوگون کو (اسرار الٰہی
مین سے) بس تھوڑا ہی سا علم دیا گیا ہی۔

مشرکین مکہ کا یہ ارادہ تھا کہ کچھ مکر و فریب کرکے رسول مقبول کو مکہ سے نکال دین یہود
نے تو آپ سے کہا تھا کہ ملک شام کو چلے جائیے کہ وہ مسکنِ انبیا رہا ہے اور آپ کا قصد بھی
ہوگیا تھا مگر جناب باری کا ارشاد ہوا اقم الصلوۃ لدلوك الشمس الی غسق اللیل وقرآن
الفجر ۔ اے پیغمبر آفتاب کے ڈھلنے سے رات کے اندھیرے تک نمازین پڑھا کرو
اور نماز صبح بھی پڑھو مطلب یہ کہ کافرون کے واہی تباہی خیالات کا کچھ اندیشہ نکرو تم اپنے
پروردگار کی عبادت مین مصروف رہو۔ اللہ انکی کوششون کو باطل کردیگا شام ہو یا مکہ سب
جگہ ایک ہی خدا ہے اُسکی نصرت و تائید سب کے ساتھ ہے جیسا کہ سورۂ طٰہٰ مین ارشاد ہوا ہے
فاصبر علی ما یقولون وسبح بحمد ربك قبل طلوع الشمس وقبل غروبها ومن آناء
اللیل فسبح واطراف النهار لعلك ترضی [1] غرضکہ زوال آفتاب کے بعد سے
رات کی سیاہی ہونے تک نماز ظہر۔ عصر۔ مغرب۔ عشا۔ پڑھا کرو اور نماز صبح بھی یعنے نماز پنجگانہ
کے ادائی کا حکم ہوا۔ اکثر لوگ امراض قلوب مین مبتلا ہین۔ حرص دنیا۔ حسد ابناے جنس۔
خیالاتِ تفاخر مین پھنسے ہوے ہین دنیا انکے حق مین بیمارستان بنگئی ہے چونکہ انبیا علیہم السلام
بمنزلہ اطبا حاذقین کے ہین۔ پس جب امراض قلوب قوی ہوجاتے ہین تو انکے ازالہ کے لیے
مؤثر معالجات کی ضرورت لاحق ہوتی ہے۔ بالخصوص جب بیمار جاہل ہوتا ہے تو وہ طبیب کے
حکم کی اطاعت بھی نہین کرتا اور اس پرہیز کا خیال رکھتا ہے جسکی ہدایت کی گئی ہو۔ لیکن

[1] تم (اے پیغمبر) جیسی باتین (یہ کافر) کہتے ہین ان پر صبر کرو اور آفتاب کے نکلنے سے پہلے اور (نیز) اُسکے
ڈوبنے سے پہلے اپنے پروردگار کی حمد و ثنا کے ساتھ اسکی تسبیح (و تقدیس) کیا کرو اور (نیز) رات کے وقتون مین اور
(دوپہر) دن کے (یعنے ظہر کے وقت بھی) تسبیح (و تقدیس) کیا کرو تاکہ تم (اس عبادت کا) صلہ پاکر خوش ہوجاؤ ۱۲

طبیب شفق کا تو یہ کام ہے کہ حتی الامکان مختلف تدابیر سے ازالہ مرض کی کوشش کرے بالفرض
اگر صحت تامہ حاصل نہو تو خیر بیماری مین کچھ تخفیف ہی ہو جاسے۔ غرضکہ جب امراض حب دنیا
طبیعت انسانی پر غالب ہوتے ہین تو اسکا علاج یہی تھا کہ عبادت الٰہی کی طرف توجہ دلائی
جائے یہ علاج معمولی نہین ہے کہ ہوا و حرص کو ترک کر کے خدا ے تعالیٰ کی عبادت مین یکدم
مشغول ہوجاسے اسلیے اسکی ابتدا سہولت کے ساتھ وقت بیداری سے شروع کی گئی کہ پہلے
انسان نماز صبح کو ادا کرے تاکہ غفلت شب کا اثر اُسکے دل سے دور اور خدا کے عظمت
وجلال کے انوار سے منور ہوجائے پھر کچھ کچھ فصل کے ساتھ نماز ظہر۔ عصر۔ مغرب۔ عشاء
کو ادا کرتا رہے تاکہ نسخہ تنویر قلوب کا استعمال روزانہ برابر جاری رہے اور نفس مین امراض
فاسدہ کا اثر جمع نہونے پاسے ومن اللیل فتہجد بہ نافلۃ لک اور رات کے ایک
حصہ مین نماز تہجد بھی پڑھا کرو نماز تہجد ابتدا ے اسلام مین فرض تھی مگر بعد مین سہولت
کے لحاظ سے یہ حکم منسوخ ہوا اور تہجد کی نماز نفل کر دی گئی۔ نفل کے معنے زائد کے ہین
نماز پنجگانہ کے سوا ے اگر کوئی تہجد بھی پڑھے تو اسکو زائد ثواب حاصل ہوگا۔ مجاہد وسدی
نے نفل کی یون تفسیر کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے رسول مقبول کے پچھلے اور اگلے گناہون کو معاف
کر دیا تھا تاہم آپ ہمیشہ نماز تہجد حصول کثرت ثواب کے لیے پڑھا کرتے تھے اسلیے نافلۃ
لک کے الفاظ قرآن مین وارد ہوسے ہین چنانچہ صحابہ نے اس بارہ مین پوچھا کہ آپکے
گناہ تو سب معاف کر دیے گئے پھر آپ اس قدر کیون مشقت اُٹھاتے ہین تو حضور اقدس نے فرمایا
افلا اکون عبدا شکورا کیا مین خدا کا شکر گزار بندہ نہ بنون۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

آدھی رات کو اُٹھکر وضو کر کے نماز تہجد پڑھتے کبھی دو دو رکعت کی نیت کرتے کبھی چار چار رکعت کی۔ اخیر مین صبح صادق سے کچھ پہلے نماز وتر پڑھا کرتے تھے۔ کبھی دو رکعت پڑھکر کچھ آرام فرماتے پھر اُٹھکر دو رکعت پڑھتے اسی طرح تمام رات گزار دیتے تھے۔ تمام انبیاو صالحین کا قدیم دستور یہی رہا ہی۔ حضرت عیسی علیہ السلام بھی شب کو نماز پڑھتے اور یاد الٰہی مین مشغول رہتے تھے اور آپ کے پاکباز حوارین کا بھی یہی دستور تھا۔ مالکؒ نے حضرت عائشہ رضؓ سے روایت کی ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد رمضان اور غیر رمضان مین گیارہ رکعت سے زیادہ نہین پڑھتے تھے۔ نفل چار چار رکعت پڑھتے تھے آخر مین تین رکعت وتر کی پڑھا کرتے تھے ایک روایت مین تیرہ رکعت بھی آئی ہین عسی ان یبعثك ربك مقاما محمودا عجب نہین کہ اسکی برکت سے تمھارا پروردگار قیامت کے دن۔ تم کو مقام محمود مین پہونچاے۔ مفسرین کا اتفاق اس بات پر ہی کہ مقام محمود سے مراد شفاعت ہی۔ چنانچہ اس آیت کی تفسیر مین خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یون فرمایا ہی هو المقام الذی اشفع فیه لامتی[1] چنانچہ اکثر صالحین دعا پڑھا کرتے ہین وابعثه المقام المحمود الذی وعدته یغبطه به الاولون والاخرون حذیفہ رضؓ سے روایت ہی کہ قیامت کے روز مقام صعید مین تمام لوگ جمع ہون گے اور سب حالت سکوت مین رہین گے پہلے بارگاہ رب العزت سے رسول مقبول کی یاد ہوگی آپ یہ کہتے ہوے حاضر ہون گے لبیك وسعدیك والشر لیس الیك والمهدی من هدیت وعبدك بین یدیك و بك. والیك لاملجأ

---

[1] مقام محمود وہ ہی جسمین ہم اپنی امت کی شفاعت کرین گے ۱۲

ولا منجأ منك الا الیک تبارکت وتعالیت سبحانک رب البیت اور پھر بازار شفاعت گرم ہوگا اور رسول مقبول عاصیون کی شفاعت کے لیے کھڑے ہون گے حضرت آدم سے لیکر حضرت عیسی علیہم السلام تک سب انبیا نفسی نفسی کہین گے اور آپ امتی امتی فرمائین گے خیر سہ

زان محمد شافع ہر داغ بود (گناہ ۱۲) — کہ زجز حق چشم او مازاغ بود

در شب دنیا کہ محجوب ست شید — ناظر حق بود و زو بودش امید

از الم نشرح دو چشمش سرمہ یافت (قرآن شریف ۱۲) — دید آنچہ جبرئیل آن برنتافت

مر یتیمے را کہ سرمہ حق کشد — گرد دا و دُر یتیم بار شد

نور او بر ذرہا غالب شود — آنچنان مطلوب را طالب شود

ترتیب شفاعت کا ذکر احادیث مین صراحت سے مرقوم ہی وقل رب ادخلنی مدخل صدق واخرجنی مخرج صدق اور (اے پیغمبر) یہ دعا مانگا کرو کہ اے پروردگار جہان مجھکو پہونچا ے خیر سے اچھی جگہ پہونچائیو اور جب مجھکو (کافرون کے نرغہ سے نکالے خیر سے اچھی طرح نکالیو) اسی آیت سے ہجرت مدینہ کا حکم رسول مقبول کو ہوا ہی - جب کفار مکہ آپ کے درپے آزار ہوے اور آپ کو مکہ سے نکالنے کا قصد کیا جیسا کہ ابتدا ے آیت مین لکھا گیا ہی تو اللہ تعالی نے آپ کو تسلی دی اور حکم ہوا کہ ان کافرون کی بیہودہ خیالی سے کچھ ہو نہین سکتا ہم تمھارے محافظ ہین تم ہماری عبادت مین مشغول رہو اور اب تم مدینہ چلے جاؤ مدخل صدق سے مدینہ مراد ہی اور مخرج صدق سے مکہ اگر اُس واقعہ کا لحاظ کیا جاے کہ یہود نے

آپ کو مدینہ سے شام کے طرف جانے کی رغبت دلائی تھی اور آپ شام کی طرف روانہ ہو گئے
تھے مگر جناب باری کا حکم ہوا کہ مدینہ ہی کی طرف عود کرو تو اُسوقت دعا کا یہ مقصود ہی کہ اے
پروردگار اول تو مجھکو مدینہ مین پہونچا دے پھر وہان سے مکہ مین داخل کر دے واجعل لے
من لدنك سلطانا نصیرا اور میرے لیے اپنی طرف سے فتحیابی کے ساتھ غلبہ عطا فرما
اللہ تعالی نے اس دعا کو قبول فرمایا اور ارشاد ہوا کہ جاء الحق وزھق الباطل دین حق آیا
اور دین باطل نیست و نابود ہوا یعنے دین محمدی اور شریعت اسلام کا ظہور ہوا۔ دوسرے
ادیان باطل کر دے گئے کفر و بدی کا زمانہ دور ہو گیا نور صداقت کا دور دورہ شروع ہو گیا
حدیث مین وارد ہی کہ فتح مکہ کے روز جب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کعبہ مین داخل ہوے
تو کعبہ کے پاس تین سو ساٹھ بت رکھے ہوے تھے اس آیت شریف کو پڑھکر جس بت کیطرف
آپ لکڑی سے اشارہ فرماتے تھے وہ مُنھ کے بل گر پڑتا تھا وننزل من القرآن ما ھو
شفاء و رحمۃ للمؤمنین اور ہمنے قرآن مین ایسی ایسی باتین اُتاری ہین جو ایمان والون کے
امراض روحانی کا علاج اور موجب رحمت ہین جسطرح قرآن امراض روحانی کا علاج ہی ویسا ہی
امراض جسمانی کی بھی شفا کا باعث ہی۔ امراض روحانی دو قسم کے ہین ایک تو اعتقادات باطلہ
دوسرے اخلاق ذمیمہ قرآن مجید مین حقانیت اسلام کے ایسے قوی دلائل مذکور ہین کہ جن سے
عقائد فاسدہ زائل ہو جاتے ہین اسی طرح نیک اخلاق کی تعلیم کا حال ہی جس سے شرک و کفر
کا ازالہ ہو جاتا ہی احکام قرآنی کی پابندی سے انسان بُرے افعال سے محترز رہتا ہی جو باعث
صحت جسمانی ہین قرآن مجید کی تلاوت سے امراض جسمانی کو خدائے تعالی دفع فرما دیتا ہی

قال النبی صلعم لم یستشف بالقرآن فلا شفاہ اللہ تعالے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا کہ جو کوئی قرآن مجید سے شفا کا طالب نہو اللہ اُسکو شفا نہین دیتا یہ ایک جامع کلام ہی
جسکا مفہوم یہ ہی کہ امراض روحانی وجسمانی کی شفا کے لیے قرآن کی طرف توجہ کرنا ضرور ہی غرضکہ
قرآن مجید جیسا امراض روحانی اور جسمانی کے لیے موجب شفا ہی ویسا ہی موجب رحمت بھی ہی
یہ سب مومنین کے لیے ہی جو قرآن مجید کی فضیلت کو دل سے تسلیم کرتے ہین ولا یزید الظالمین
الا خسارا اور نافرمانون کے لیے تو اس سے اور (اُلٹا) نقصان ہی ہوتا ہی کیونکہ مشرکین
قرآن کے سننے سے غضبناک ہوتے ہین اور مسلمانون سے انکا حقد وحسد بڑھتا ہی جو صفات
ذمیمہ مین داخل ہی اسلیے نافرمانون کی گمراہی اور زیادہ ہوجاتی ہی جو باعث خسارت دارین ہی
واذا انعمنا علی الانسان اعرض ونا بجانبہ اور جب ہم انسان کو کوئی نعمت عطا فرماتے ہین تو منھ
پھیرتا اور پہلو تہی کرتا ہی واقعی انسان کو جب اُسکے مقاصد مین کامیابی ہوتی ہی اور دنیا کے
مال وجاہ سے کامیاب ہوتا ہی تو خدا ے تعالی کے فضل وعنایت کو مد نظر رکھ کر عبادت وافعال
خیر مین مشغول ومصروف رہنے کے عوض لہو ولعب مین مبتلا اور عبادت الٰہی کو بھول جاتا ہی
چنانچہ قرآن مجید مین ایک اور مقام پر جبلت انسانی کا ذکر یون فرمایا گیا ہی ان الانسان لیطغی[1]
ان راٰہ استغنی۔ واذا مسہ الشر کان یؤسا جب انسان کو کوئی تکلیف پہونچتی ہی تو آس
توڑ بیٹھتا ہی۔ جیسے بیمار ہوگیا یا مفلس یا خدمت سے علیحدہ ہوگیا تو خدا کی رحمت سے مایوس
ہوجاتا ہی جب مال ودولت ملجاتی ہی تو خدا کو بھول جاتا ہی **مصرع**

---

[1] انسان کا حال یہ ہی کہ وہ اپنے تئین بے نیاز سمجھکر (شکر کے بدلے خدا سے اُلٹی) سرکشی کرتا ہی ۱۲

گر بدولت برسی مست نگردے مردے

غرضکہ جب دنیا کی نعمتون سے محروم ہوجاتا ہی تو غم وغصہ مین مبتلا ہوکر خاطر جمعی سے عبادت
الٰہی مین مشغول نہین ہوتا۔ زان سو ماندہ زین سو راندہ کا مصداق بنجاتا ہی قل کل یعمل علے
شاکلتہ اے پیغمبر ان لوگون سے کہدو کہ ہرایک اپنے طور پر عمل کرتا ہی۔ جسکے نفس کی جیسی
کیفیت ہوتی ہی ویسے ہی اعمال کا ظہور ہوتا ہی اگر جوہر نفس پاک وصفا ہی تو اس سے اعمال خیر
کا صدور ہوتا ہی اگر پلید ونجس ہی تو افعال قبیحہ صادر ہوتے ہین کل اناء یترشح بما فیہ۔ فربکم
اعلم بمن ھو اھدی سبیلا جو کوئی سیدھے رستہ پر ہو تمھارا پروردگار اُسکو خوب جانتا ہی۔ کیونکہ
نیت کا حال بجز خدا کے کسی پر نہین کھلتا اعمال مین نیت ہی کا اعتبار ہی انما الاعمال بالنیات
اسلیے اعمال خیر مین محض خدا کی خوشنودی کا خیال رکھنا چاہیے۔ عمل بد سے احتراز لازمی ہی
وہ موجب مواخذۂ الٰہی ہی ویسئلونک عن الروح قل الروح من امر ربے وما اوتیتم
من العلم الا قلیلا اے پیغمبر تم سے روح کی حقیقت دریافت کرتے ہین ان سے کہدو کہ روح
بھی میرے پروردگار کا ایک حکم ہی تم لوگون کو (اسرار الٰہی مین سے) تھوڑا علم دیا گیا ہی۔ مسئلۂ
روح ایک دقیق مسئلہ ہی اسکے متعلق مستقلاً بہت سے رسالے لکھے گئے ہین۔ یہان مختصراً
اسقدر لکھنا کافی ہی کہ روح سے وہی روح مراد ہی جو سبب حیات ہی۔ نزول آیت کی وجہ یہ ہی
کہ ایک بار یہودیون نے اہل قریش کو یہ سکھلایا کہ محمد سے تین باتین پوچھو اگر منجملہ تین باتون
کے وہ دو باتون کا جواب دین اور تیسری بات کو صراحت سے نہ بیان کرین تو سمجھو کہ وہ نبی ہین

سلہ ہر ایک ظرف سے وہی چیز ٹپکتی ہی جو اُس مین ہو ۱۲

اصحاب کہف کا حال پوچھو۔ ذوالقرنین کی کیفیت پوچھو کہ کون تھے اور کہان کہان گئے ۔اور
روح کی ماہیت دریافت کرو۔ قریش نے تینون باتین رسول مقبول سے پوچھین تو آپ نے فرمایا
کہ کل تمکو جواب دیا جائے گا۔ اور لفظ انشاءاللہ نہین کہا جس سے چالیس روز تک وحی کا نزول
موقوف ہوگیا۔ بات یہہ ہی کہ جسوقت پیغمبر صاحب نے لوگون کو اسلام کی طرف بلانا شروع کیا۔
مشرک۔ بت پرست۔ آتش پرست۔ ستارہ پرست۔ ملحد۔ دہریے۔ قیامت کے منکر۔ فرشتون
کو خدا کی بیٹیان ماننے والے۔ عیسائی۔ یہودی۔ مختلف عقائد کے لوگ جزیرۂ عرب مین آباد تھے۔
اور پیغمبر صاحب کو خدا نے اسیلیے بھیجا تھا کہ ادیان باطلہ کو مٹا کر خدا ے وحدہ لاشریک لہ کی
پرستش کو قائم کرین تو جتنے دین مروج تھے تھوڑی بہت سبھی کے ساتھ مخالفت تھی اور مذہبی
مخالفت کی وجہ سے عرب کا در ودیوار تک پیغمبر صاحب کا دشمن ہو رہا تھا۔ دشمنون مین سے
اول درجے یہودی پھر مشرکین کی دشمنی سب سے زیادہ تکلیف دہ تھی کہ ان لوگون نے پیغمبر صاحب کی
اور اسلام کی بیخ کنی مین کوئی دقیقہ اُٹھا نہین رکھا۔ یہودی چھیڑخانیون مین ایک چھیڑخانی یہہ بھی
تھی کہ اَدْ بدا کر پیغمبر صاحب سے ایسی باتین پوچھتے یا پچھواتے کہ پیغمبر صاحب جواب نہ دیسکین
اور ان کی کرکری ہو۔ اصحاب کہف وغیرہ کا حال بھی امتحان کے طور پر پوچھا گیا تھا۔ پیغمبر صاحب
نے اس توقع پر کہ جبرئیل وحی لائین گے وعدہ کرلیا کہ کل بتاؤن گا مگر وعدہ کرتے وقت انشاءاللہ
کہنا ذہن سے اُتر گیا۔ پیغمبرون کے بڑے رتبے ہین مصرع

جن کے رتبے ہین سوا انکو سوا مشکل ہے

اتنی سی بھول پر بھی خدا نے گرفت کی۔ وحی آئی مگر بدیر آئی جیسا کہ اوپر ذکر ہوا ہی۔ اس قصہ کی

شان نزول سے پیغمبر صاحب کے صداقت کی ایک عمدہ دلیل کا پتہ لگتا ہی کہ یہود نے جو صحاب کہف کا
حال پچھوایا یقیناً اِن کو معلوم تھا کہ صحاب کہف کے حالات اُن کے آسمانی صحیفون مین مرقوم
ہین لیکن وہ سمجھے کہ پیغمبر صاحب نہ تو پڑھے لکھے ہین نہ اہل کتاب مین سے کسی کے ساتھ ان کا
ایسا ربط ضبط ہی غرض کوئی وجہ نہین کہ صحاب کہف کا حال بلا پڑھے پڑھائے یا سنے سنائے
ان کو پہلے سے معلوم ہو یا اب معلوم ہو سکے پس پوچھا جائے گا تو ضرور لاجواب ہوکر رہجائینگے
اور اگر یہودیون کو ذرا بھی اشتباہ ہوتا کہ اصحاب کہف کے حالات پیغمبر صاحب کے کان تک
پہونچے ہین یا اب پہونچ سکین تو وہ ہرگز ایسے سوال کا ارادہ ہی نکرتے لیکن انھون نے پوچھا
اور تفصیلی جواب بھی پایا۔ یہ جواب اسبات کی دلیل ہی کہ پیغمبر صاحب پر وحی نازل ہوئی کیونکہ
اور کوئی ذریعہ ان حالات کے معلوم کرنے کا نہ تھا اور اس کو خود دشمن بھی مانتے تھے ولبثوا
فی کھفھم ثلث مائة سنین وازدادوا تسعا الخ سورۂ کہف مین دیکھو۔

**ف** بات یہ ہی کہ ایک بادشاہ تھا بت پرست اور وہ اپنے مذہب کا ایسا متعصب تھا کہ
رعایا کو بت پرستی پر مجبور کرتا تھا اس نے صحاب کہف کو بھی اپنی عادت کے موافق بت پرستی
پر مجبور کرنا چاہا ان کو خدا نے ہمت دی کہ بت پرستی سے انکار کیا اور بھاگ کر ایک غار مین
جا چھپے وہان ان پر ایک طرح کی نیند کی حالت طاری ہوئی۔ اصحاب کہف اس حالت مین
تین سو نو برس رہے۔ اس مدت مین یہان تمام بساط بدل گیا تھا۔ نہ وہ بادشاہ تھا نہ ویسے لوگ
تھے نہ وہ بت پرستی کا غلو تھا اب بادشاہ اور اسکی رعایا کا مذہب عیسائی تھا۔ اصحاب کہف
بیدار ہوے تو ان کو بھوک معلوم ہوئی اور انھون نے اپنے کسی رفیق کو کھانا لانے کے لیے

